
حقیقی اہل بیت رسول
ازواج مطہرات
اس میں آپ پڑھیں گے
1. لغت قرآن مجید و فریقین کے مصادر سے ازواج مطہرات کا اہل بیت ہونے کا ثبوت
2. ازواج مطہرات کو اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ و سلم سے خارج کرنے کے تمام حیلوں بہانوں کا بطلان
3. ازواج مطہرات کو آیت تطہیر سے نکالنے کے تمام حیلوں بہانوں کا بطلان
وقاص علی حیدری

# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مقدمہ کتاب

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی۔ اَمَّا بَعْدُ قال اللہ تبارک و تعالیٰ "یٰنِسَآءَ النَّبِیِّ لَسْتُنَّ کَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ اِنِ اتَّقَیْتُنَّ فَلَا تَخْضَعْنَ بِالْقَوْلِ فَیَطْمَعَ الَّذِیْ فِیْ قَلْبِہٖ مَرَضٌ وَّ قُلْنَ قَوْلًا (۳۲) وَقَرْنَ فِیْ بُیُوْتِکُنَّ وَلَا تَبَرَّجْنَ تَبَرُّجَ الْجَاہِلِیَّۃِ الْاُوْلٰی وَاَقِمْنَ الصَّلٰوۃَ وَاٰتِیْنَ الزَّکٰوۃَ وَ اَطِعْنَ اللّٰہَ وَ رَسُوْلَہٗ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْہِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَہْلَ الْبَیْتِ وَیُطَہِّرَکُمْ تَطْہِیْرًا (۳۳) وَاذْکُرْنَ مَا یُتْلٰی فِیْ بُیُوْتِکُنَّ مِنْ اٰیٰتِ اللّٰہِ وَالْحِکْمَۃِ اِنَّ اللّٰہَ کَانَ لَطِیْفًا خَبِیْرًا (۳۴)

سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں جو سب جہانوں کا پالنے والا ہے۔اور اس کا لاکھ لاکھ شکر ہے جس نے ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ کی مقدس جماعت صحابہ و اہل بیت کے دفاع کی توفیق بخشی۔

اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مصداق کے حوالے سے صدیوں سے مذہب حقہ اہل سنت اور امامیہ کے درمیان یہ اختلاف چلا آرہا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت میں شامل کون کون ہے؟ کون کون حدیث ثقلین میں اہل بیت سے مراد ہے ؟ اس حوالے سے فریقین کی کئی کتب منظر عام پر آچکی ہیں اور گاہے بگاہے مقررین و محققین جلسوں و نجی محفلوں میں بھی اپنے اپنے دلائل دیتے رہے ہیں۔

امامیہ مذہب کا دعویٰ رہا ہے کہ اہل بیت رسول کے مصداق صرف اور صرف وہ ہیں جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی چادر میں لیا۔ جبکہ اہل سنت کا یہ موقف ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات بحکم قرآنی و حدیثی اور عقلی طور پر اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں شامل ہونے کی اولین مصداق ہیں۔

اس کے علاوہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے خاندان والوں میں سے گھر کے اختیارات کو استعمال کرتے ہوئے جن جن کو اپنا اہل بیت فرمایا وہ بھی اعزازی طور پر اہل بیت رسول میں شامل ہیں۔ اگر دلائل کے لحاظ سے جواب کی حیثیت سے دیکھا جائے تو ہم نے زیر نظر کتاب جو آپ کے ہاتھوں میں ہے، اس میں امامیہ کے جملہ استدلالات کا علمی جائزہ لیا گیا ہے۔ چاہے وہ عبد الکریم مشتاق کی کتاب "اہل بیت اور ازواج کا فرق" کی صورت میں ہو یا محمد حسین ڈھکو کی کتاب تحقیقات الفریقین کے مندرجات کی صورت میں ہو۔

اس موضوع پر اور بھی کتب اہل سنت کی موجود ہیں لیکن ان کتب میں اس مقصد جس کو ہم نے چنا ہے، پر بہت کم ابحاث ہیں اور ان میں بھی منکرین اہل بیت مخالفین کے جملہ استدلالات و مغالطات کا جائزہ نہیں لیا گیا۔ پھر ان میں ضخامت صرف سیرت و فضائل سے بڑھائی گئی ہے۔ جامع گفتگو اس پر نہیں کی گئی۔ اس لیے ازواج مطہرات کے اہل بیت رسول ہونے کے حوالے سے ہم نے یہ قدم اٹھایا۔ جو صرف اور صرف ان ہی کے گرد گھومتے ہوئے علمی ابحاث کو اپنے قارئین اور مصنف مزاج شیعہ تک پہنچانا مقصود ہے۔

اس کتاب کی ترتیب کچھ اس طرح رکھی گئی ہے۔ اس بحث کو ہم چند عنوانات کے تحت تقسیم کریں گے۔

1۔ ازواج مطہرات کا اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کا لغت و اصطلاح سے ثبوت۔

2۔ ازواج مطہرات کا اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کا قرآن سے ثبوت۔

3۔ ازواج مطہرات کا اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کا اہل سنت مصادر سے ثبوت۔

4۔ ازواج مطہرات کا اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کا امامیہ مصادر سے ثبوت۔

5۔ ازواج مطہرات کو اہل بیت رسول سے خارج کرنے کے حیلے بہانوں کا جواب۔ اگر کوئی ایسی چیز امامیہ کی رہ گئی جس کا جواب نہیں دیا گیا وہ بھی قارئین ہمیں ضرور مطلع کر دیں۔ تاکہ اگلی دفعہ اس کو بھی شامل کر لیا جائے

**ایک ضروری وضاحت**

یہاں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ یہ وضاحت کر دی جائے کہ ہوسکتا ہے کہ کسی قاری کہ ذہن میں یہ ہو کہ ہم نے اپنی اس کتاب کا عنوان حقیقی اہل بیت رسول ازواج مطہرات اس لیے رکھا کہ بقیہ شخصیتوں کو ہم اہل بیت نہیں تسلیم کرتے۔

اس اشکال کی وضاحت ہم اپنے قارئین کے سامنے پیش کر دیتے ہیں جس کی تفصیل یہ ہے کہ

ہمارا عقیدہ یہ ہے کہ

* جن شخصیت کو قرآن مجید میں اللہ تعالی نے اہل بیت فرمایا۔

* آپ صلی اللہ علیہ کی بیٹیاں اور بیٹے۔

* جن شخصیات کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چادر میں لیا۔

* جن بنی ہاشم کو صحابی رسول صلی اللہ علیہ وسلم زید بن ارقم علیہ السلام نے اہل بیت فرمایا۔

یہ سب شخصیات اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ کتاب کے عنوان کو اہل بیت رسول کہ حیثیت سے صرف ازواج مطہرات کے اہل بیت ہونے کے اثبات پر صرف اس لیے دیا کیونکہ ہماری مخالفین سب سے زیادہ زور بغیر دلیل کے ازواج مطہرات کو اہل بیت رسول سے نکالنے پر اپنی کتب اپنے مناظرے اور سوشل میڈیا پلیٹ فارم پر لگاتے ہیں اس لیے باقاعدہ طور اس عنوان سے ان کا آپریشن ضرری سمجھا گیا۔

طالب دعا وقاص علی حیدری

# باب اوّل

اس عنوان کے تحت ہم لغت و اصطلاح کے مفہوم کے مطابق ازواج مطہرات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت ہونے کی حیثیت کو ثابت کریں گے ملاحظہ فرمائیں۔

## علماء لغت اور ازواج کا اہل واہل بیت ہونے کا اثبات

علامہ ابن منظور افریقی رحمۃ اللہ علیہ نقل کرتے ہیں کہ

اهْلُ الْقُرآنِ هُمْ أَهْلُ اللّهِ وَخَاصَتُهُ أى حَفَظَةُ القُرآنِ الْعَامِلُونَ بِهِ هُمْ أَوْلِيَاءُ اللهِ...وَأَهْلُ الأَمْرِ وَلاتُهُ وَأَهْلُ الْبَيْتِ سُكَّانُهُ وَاهْلُ الرَّجُلِ أَخَصُّ النَّاسِ بِهِ وَأَهْلُ بَيْتِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ازْوَاجُهُ وَبَنَاتُهُ وَصِهْرُهُ اعْنِي عَلِيًّا عَلَيْهِ السَّلَامُ وَقِيلَ نِسَاءُ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ....وَاهْلُ كُلِّ نبي امته.

" اہل القرآن وہ لوگ ہیں جو اللہ تعالیٰ کے اہل اور خاص بندے ہیں ۔ وہ حفاظ القرآن جو قرآن کے عامل بھی ہوں۔ وہی اولیاء اللہ ہیں۔ اہل الامر وہ اشخاص جن کے ہاتھ میں امور کی باگ ڈور اور اہل البیت ، گھر میں سکونت پذیر ، اہل الرجل کسی آدمی کے خاص تعلق دار ، اہل بیت نبی کریم صلی الہ علیہ وسلم آپ کی ازواج مطہرات صاحبزادیاں اور حضرت علی رضی اللہ عنہ ہیں اور اہل بیت نبی کے بارے میں کہا گیا ہے۔ کہ صرف آپ کی ازواج مطہرات ہی ہیں اور ہر نبی کی اہل اس کی امت ہے "

[ لسان العرب جلد 11 صفحہ نمبر 29 ]

اسی طرح صاحب القاموس نقل کرتے ہیں کہ

اهل الأمر ولاتُهُ وَالْبَيْتِ سُكَانُهُ وَ الْمَذْهَبِ مَنْ يَدِينُ بِهِ وَ لِلرَّجُلِ زَوْجَتُهُ كَاهْلَتِهِ وَ لِلنَّبِيِّ ازْوَاجُهُ وَبَنَاتُهُ وَ مِهْرَهُ عَلَى عَلَيْهِ السَّلَامُ أو يساء، والرِّجَالُ الَّذِينَ هُمُ اللّهُ وَلِكُلِّ نبی امته

"اہل الامر امر حکومت کے والی اہل البیت ، گھر کے اندر سکونت پذیر اہل المذاہب مذہب کے پیرو کار ، اھل الرجل ، مرد کی بیوی اھل النبی ، نبی کی ازواج ، صاحبزادیاں اور داماد حضرت علی یا نبی کی عورتیں یا وہ مرد جو آپ کی آل ہیں۔ ہر نبی کی آل اس کی امت ہے"

[ القاموس جلد سوم فصل الهمزہ والیاء باب اللام صفحہ نمبر 23 ]

## شیعہ علماء سے تائید

طبرسی لکھتا ہے کہ

میل الی الرَّجُلِ قَرَابَتُهُ وَأَهْلُ بَيْتِهِ وَالُ الْبَعِيرِ الْوَاحَةِ وَالُ الْخَيمَةِ عَمَدُهُ وَالُ الْجَبَلِ أَطْرَافُهُ وَنَوَاحِيهِ وَقَالَ ابنُ دُرَيْدٍ الی كُلِّ شَيْءٍ شَخْصُهُ وَالُ الرَّجُلِ أَهْلُهُ وَقَرَابَتُهُ قَالَ الشَّاعِرُ "شعر" ولاتبكِ مَيْتًا بعْدَ مَيْتٍ أَجَنَّهُ علي وَعَبَّاسٍ وَالُ أَبِي بَكْرٍ وَقَالَ أَبُو عُبَيْدَةَ سَمِعْتُ إِعْرَابِيًّا فَصِيحًا يَقُولُ أَهْلُ مَكَّةَ أَهْلُ اللَّهِ فَقُلْنَا مَا تَغْنِي بِذَلِكَ قَالَ الَيْسُوا مُسْلِمِينَ الْمُسْلِمُونَ الُ اللَّهِ قَالَ إِنَّمَا يُقَالُ الُ الْفُلَانِ لِلرَّئِيسِ الْمُتَّبَعِ وَفِي شِبْهِ مَكَّةَ. لانَّهَا أُمُّ الْقُرَى وَمِثْلِ فِرْعَوْنَ فِي الضَّلَالِ وَاتِّبَاعِ قَوْمِهِ لَهُ فَإِذَا جَاوَزَتَ هَذَا فَإِنَّ الله الرَّجُلِ أَهْلُ بَيْتِهِ خَاصَّةً.

"آل الرجل اس کی اہل بیت اور اس کی قرابت والے ہوتے ہیں۔ آل بغیر اس کے تختے، آل خیمہ اس کی لکڑیاں، آل جبل اس کی اطراف اور کونے، ابن درید نے کہا۔ ہر شی کی آل اس کی ذات ہے۔ آدمی کی آل اس کے اہل و عیال اور قرابت والے ہوتے ہیں۔ ایک شاعر نے کہا۔ ایسی میت کے بعد کسی اور میت پر نہ رو و جس کو علی، عباس اور آل ابی بکر نے چھپادیا،،

ابو عبیدہ نے کہا۔ میں نے ایک فصیح اعرابی کو یہ کہتے سنا۔ اہل مکہ اہل اللہ ہیں۔ ہم نے پوچھا۔ اس سے تیری کیا مراد ہے؟ کہنے لگا۔ کیا مکہ والے مسلمان نہیں۔ تمام مسلمان آل اللہ ہیں۔ اس نے کہا۔ آل فلان اس شخص کے متبعین کو کہتے ہیں۔ اور مکہ بھی اسی طرح ہے۔ کیونکہ وہ ام القری ہے۔ آل فرعون سے مراد اس کی قوم کے متبعین اور گمراہ لوگ ہیں۔ پھر جب معالم اس سے آگے بڑھ جائے۔ تو آل الرجل صرف اس کے گھر والوں کو ہی کہتے ہیں۔ (یعنی گھر والے کی بیویاں بچے)

{ تفسیر مجمع البیان جلد اول جزء اول ما زیر آیت واذ نجینٰکم من آل فرعون صفحہ نمبر 104 }

حضرت موسیٰ علیہ السلام مدین شہر سے اپنی بیوی کو ساتھ لے کر مصر کی طرف آئے راستہ میں درج ذیل واقعہ پیش آیا۔

اذْقَالَ مُوسَىٰ لاَهْلِهِ إِنِّي انَسْتُ نَارًا

"جناب موسیٰ نے اپنے گھر والوں سے کہا کہ میں نے ایک آگ دیکھ لی ہے (ترجمہ مقبول شیعہ)"
اس کی تفسیر میں تفسیر مجمع البیان میں طبرسی لکھتا ہے کہ

إِذْقَالَ لَاهلِهِ أَيِ امْرَأَتِهِ وَفِيَ بِنْتُ شُعَيْبِ

"جب موسیٰ علیہ السلام نے اپنی اہل سے کہا۔ یعنی اپنی بیوی جو کہ حضرت شعیب علیہ السلام کی صاحبزادی تھیں"

{ تفسیر مجمع البیان جلد چہارم جز ھفتم صفحہ نمبر21 }

حضرت عائشہ صدیقہ سلام اللہ علیہا السلام کے بارے میں آتا ہے کہ

وَإِذَاغَدَوْنَ مِنْ أَهْلِكَ تُبَوِي الْمُؤْمِنِينَ مَقَاعِدَ لِلْقِتَالِ وَاللّٰهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ.

"اور اے رسول تم اس وقت کو یاد کرو) جب کہ صبح ہی صبح تم اپنے اھل سے نکلے، اور مومنین کو لڑائی کے مورچوں میں بٹھانے لگے، اور اللہ سننے والا جاننے والا ہے"

{ سورہ آل عمران آیت نمبر121 }

یہاں آیت میں اھل سے متاثر سیدہ عائشہ صدیقہ زوجہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔
اس کی تصدیق امامیہ معتبر مفسر علامہ فتح اللہ کاشانی نے ان الفاظ سے کی ہے۔

(وَإِذْغَدُوت) ویارکن اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) چون بامداد بیروں شدی (مِنْ أَهْلِكَ) از منزل عائشہ لقبول بعضے این روز احزاب یا بدر بودہ واصح داشھر آنست کہ روز احد است وایی مردی است از ابی جعفر (ع)

"اور یاد کیجئے اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم جب بوقت صبح آپ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے گھر سے باہر تشریف لائے۔ بعض نے اس واقعہ کو خیبر کے دن یا بدر کے دن کے متعلق بتایا۔ زیادہ صحیح اور مشہور ترین یہ ہے۔ کہ یہ احد کے دن کا واقعہ ہے۔ اور یہی حضرت امام باقر رحمہ اللہ سے مروی ہے"

{ تفسیر منہج الصادقین جلد دوم صفحہ نمبر311 }

اسی طرح مولا علی علیہ السلام کے نزدیک بھی اھل سے مراد زوجہ ہیں ملاحظہ فرمائیں
{ علل الشرائع جلد اول باب 85 رقم باب روایت نمبر 6 صفحہ 141 }

**ازواج مطہرات اہل بیت رسول ہیں قرآن سے ثبوت**

اللہ رب العزت نے سورۃ الاحزاب کے ایک پورے رکوع میں ازواج مطہرات علیہم السلام کے لیے چند احکام و مسائل بیان کرتے ہوئے آخر میں فرمایا:

إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا

{ الاحزاب:33 }

اے "پیغمبر کے گھر والو! اے اہل بیت! اے ازواج رسول اللہ! ﷺ (ان احکام کے ذریعے) تم سے ہر قسم کی آلائش دور کرنا چاہتا ہے اور تمہیں خوب پاک صاف کرنا چاہتا" ہے۔

قرآن مجید کی یہ آیت نص صریح ہے کہ اہل بیت میں سب سے پہلے رسول اللہ ﷺ کی بیویاں یعنی ازواج مطہرات شامل ہیں۔

اس آیت کی تفسیر میں تمام مفسرین متفقہ ہیں کہ یہ آیت تطہیر ازواج مطہرات رضی اللہ عنہما کے لیے اتری ہے چنانچہ آیت تطہیر کا مصداق صرف ازواج رسول ﷺ ہیں

**حقیقی اہل بیت ازواج مطہرات ہیں قرآن کا فیصلہ**

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

"نزلت في نساء النبي"

یہ آیت تطہیر خاص طور پر نبی کریم ﷺ کی ازواج مطہرات کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔
{ تفسیر ابن ابی حاتم و تفسیر ابن کثیر جلد سوم صفحہ 491 }

اس کی سند حسن ہے اس کے راوی امام عکرمہ رحمہ اللہ اس بات پر مباہلہ کرنے کو تیار تھے کہ اس آیت تطہیر سے مراد ازواج نبی ﷺ ہیں۔

قارئین محترم! اگر آپ آیت تطہیر کا پس منظر دیکھیں تو سارے کا سارا پس منظر اور سیاق و سباق اس بات کا ثبوت ہے کہ آیت تطہیر ازواج مطہرات کے لیے نازل ہوئی ہے

آیت نمبر 28 میں

يَآيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ۔۔۔۔

یہ بھی ازواج مطہرات کے احکام اللہ تعالیٰ اپنے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بتا رہا ہے

آیت نمبر 29 میں

وَاِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالدَّارَ الْاٰخِرَةَ۔۔۔

میں بھی ازواج مطہرہ کے لیے احکامات کا نزول ہو رہا ہے

آیت نمبر 30 میں بھی

يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ مَنْ يَّاْتِ مِنْكُنَّ۔۔۔

ازواج مطہرات کو خطاب

آیت نمبر 31 میں بھی

وَمَنْ يَّقْنُتْ مِنْكُنَّ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتَعْمَلْ صَالِحًا۔۔۔

ازواج مطہرات کو خطاب

آیت نمبر 32 میں بھی

يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ۔۔

ازواج مطہرات کو خطاب کیا جا رہا ہے۔۔

آیت نمبر 33 میں بھی

وَقَرْنَ فِيْ بُيُوْتِكُنَّ وَلَا تَبَرَّجْنَ تَبَرُّجَ الْجَاهِلِيَّةِ الْاُوْلٰى۔۔

ازواج مطہرات کو خطاب کیا جا رہا ہے۔ اور اسی آیت مبارکہ میں ہی آیت تطہیر موجود ہے جو ہمارے زیر بحث ہے۔

آیت نمبر 34 جو آیت تطہیر سے اگلی آیت ہے اس میں بھی

وَاذْكُرْنَ مَا يُتْلٰى فِيْ بُيُوْتِكُنَّ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ۔

ازوج مطہرات کو خطاب ہے۔

یہ سب آیات اس بات کا ثبوت ہیں کہ قرآن مجید آیت تطہیر کی اوّلین مصداق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات ہیں۔ مذکورہ بالا آیات اور ان کا پس منظر یہ سب ہی ہمارے موقف اہل سنت کی تائید کر رہے ہیں۔

**قرآن مجید کی دیگر آیات اور ازواج کا اہل بیت میں شامل ہونا**

اسی طرح قرآن مجید میں بھی دیگر مقامات پر بھی انبیاء کرام علیہم السلام کی ازواج مطہرات کا ذکر آیا وہاں ان کے لیے اہل اور اہل بیت کا لفظ آیا ہے چنانچہ قرآن کریم کی ان دیگر آیات سے بھی ثابت ہے کہ بیویاں اہل بیت میں شامل ہیں

سورۂ ہود میں رب کائنات نے خلیل اللہ جناب ابراہیم علیہ السلام کی بیوی کے لیے یہی لفظ "اہل بیت" بولا ہے۔ارشاد باری تعالیٰ ہے۔جب ابراہیم علیہ السلام کی بیوی جناب سارہ علیہا السلام نے بیٹے اور پوتے کی خوشخبری پر تعجب کیا تو فرشتوں نے کہا:

قَالُوْٓا اَتَعْجَبِيْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ رَحْمَتُ اللّٰهِ وَبَرَكٰتُهٗ عَلَيْكُمْ اَهْلَ الْبَيْتِ ۭ اِنَّهٗ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

"کیا تم اللہ کے حکم پر تعجب کرتی ہو،اے اہل بیت تم پر تو اللہ کی رحمت اور برکت ہے،یقیناً اللہ تعریفوں والا بڑی بزرگی والا ہے۔"

{ سورۃ ہود آیت نمبر 71، 73 }

یہ آیت بھی اس بات کی واضح دلیل ہے کہ اہل بیت میں سب سے پہلے بیویاں شامل ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ

فَلَمَّا قَضٰى مُوْسَى الْاَجَلَ وَسَارَ بِاَهْلِهٖٓ اٰنَسَ مِنْ جَانِبِ الطُّوْرِ نَارًا ۚ قَالَ لِاَهْلِهِ امْكُثُوْٓا اِنِّىْٓ اٰنَسْتُ نَارًا لَّعَلِّيْٓ اٰتِيْكُمْ مِّنْهَا بِخَبَرٍ اَوْ جَذْوَةٍ مِّنَ النَّارِ لَعَلَّكُمْ تَصْطَلُوْنَ

"جب حضرت موسیٰ علیہ السلام نے مدت پوری کر لی اور اپنے گھر والوں کو لے کر چلے تو کوہ طور کی طرف آگ دیکھی۔اپنی بیوی سے کہنے لگے ٹھہرو! میں نے آگ دیکھی ہے بہت ممکن ہے کہ میں وہاں سے کوئی خبر لاؤں یا آگ کا کوئی انگارہ لاؤں تاکہ تم سینک لو"

{ سورہ القصص آیت نمبر29 }

سورہ نمل آیت نمبر 7 میں جہاں پر اھل لفظ آیا ہے اس کے بارے میں اہل سے مراد جناب موسیٰ علیہ السلام کی زوجہ مراد لی گئی ہیں۔چنانچہ امامی مفسر قمی و طبرسی صاحب رقم طراز ہیں کہ

"اللہ تعالیٰ نے سورہ نمل آیت 7 یعنی جب جناب موسیٰ علیہ السلام نے اپنے گھر والوں کو فرمایا یعنی جناب موسیٰ علیہ السلام اور وہ جناب شعیب علیہ السلام کی بیٹی تھیں"

{ تفسیر قمی جلد دوم صفحہ 139.

تفسیر مجمع البیان فی تفسیر القرآن جلد چہارم صفحہ نمبر 211 }

**ازواج مطہرات کا فریقین کی کتب سے اہل بیت رسالت ہونے کا ثبوت**

**اہل سنت مصادر سے ثبوت ملاحظہ فرمائیں**

حدیث کساء سے ازواجِ مطہرات کا اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کا ثبوت بمع آیت تطہیر کے مصداق کے حوالے سے حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم ملاحظہ فرمائیں

اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کی روایات سے ازواج مطہرات کا اہل بیت رسول ہونے کا ثبوت

**پہلی روایت:**

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے فضائل صحابہ میں حدیث لائی ہے کہ جناب شہر بن حوشب

سمعت أم سلمة زوج النبي صلى الله عليه وسلم حين جاء بعي الحسين بن علي أمنت أهل العراق فقالت التلوه فلهم الله مروه ودلوه العليم الله على رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم. قدية بومة قد صنعت له فيها عصيدة تعملها في طبق ليا على وضعتها بين يديه فقال لها ابن ابن عمك قالت هو في البيت قال الذهبي فادعيه والنبي بابلية قالت فجاءت تقود السيا كل واحد ميما بيد وعلى يمشي في الرهما على دخلوا على رسول الله صلى الله عليه وسلم فاجلسيما في حجره وجلس على على يمينه. وجلست فاطمة على يساره قالت أم سلمة قامت كماء خير ياكان بساطة لذا على المنامة في المدينة فلقه رسول الله صلى الله فأحد عشمالة طرق الكلماء ولوى بيده المدير الي بيه من وجل قال اللهم أهل على الذهب عنهم الرحمي وطيرهم العليم القيم أعلى الذهب عيم الرمي وغيرهم تطييرا العليم أول بين الذهب

عهم الرجيم وتظهرهم تطهير قلت يا رسول الله الست من أهلك قال فادخلی فی الكسا قالت قد فدخل في الكساء بعد ما قضي دعاية لابن عمه علي والنيه وانته فاطمة

جناب شہر بن حوشب رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ مجھ سے رسول اللہ کی زوجہ محترمہ ام المومنین سیدہ ام سلمہ سلام اللہ علیہا نے بیان فرمایا ہے جب ان کو سیدنا حسین بن علی علیہ السلام کی شہادت کی خبر ملی وہ اہل عراق پر لعنت بھیج رہی تھیں پھر فرمانے لگیں: انہوں نے سیدنا حسین کو شہید کیا۔ اللہ انہیں قتل کرے، انہوں نے سیدنا حسین علیہ السلام کو بڑا دھوکہ دیا اور رسوا کیا ان پر اللہ کی لعنت ہوں میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا تھا، جب سید فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا نے صبح کے وقت ہانڈی بنا کر ایک برتن لے کر آئیں اور آپ ﷺ کے سامنے رکھا تو آپ ﷺ نے فرمایا: آپ ان کے چچا کا بیٹا کہاں ہے ؟ عرض کیا وہ گھر میں ہیں۔ فرمایا جاؤ انہیں اور ان کے دونوں بچوں کو بھی بلا کر لاؤ سیدہ فاطمہ الزہراء کا اپنے بیٹوں کو دائیں بائیں پکڑ کر لا رہی تھیں جناب علی المرتضی علیہ السلام ان کے پیچھے تھے جب وہ دونوں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے، آپ ﷺ نے ان بچوں کو اپنی گود میں بٹھایا سیدنا علی علیہ السلام آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دائیں جانب اور جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا بائیں جانب بیٹھ گئیں۔ سیدہ ام مسلمہ سلام اللہ علیہا فرماتی ہیں کہ آپ نے خیبری چادر کھینچی جو مدینے میں ہمارے سونے کے بستر پر تھی رسول اللہ ﷺ نے سب کو لپیٹ لیا اور چادر کے دونوں کناروں کو ہاتھ سے پکڑا اور دائیں ہاتھ کو اپنے رب کی طرف اٹھایا اور دعا کی اے اللہ یہ میرے اہل ہیں ان سے گندگی دور فرما اور انہیں خوب پاک کر دے۔ یہ بات تین دفعہ دہرائی میں نے عرض کیا یارسول اللہ! کیا میں آپ کے اہل بیت میں سے نہیں ہوں ؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہاں تم بھی اہل بیت میں سے ہو تم بھی چادر میں آجاؤ۔ جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا فرماتی ہیں: میں بھی چادر میں داخل ہو گئی۔

{ فضائل صحابہ امام احمد رقم حدیث نمبر 1170، 1391

طبرانی کبیر جلد سوم صفحہ نمبر 115، 114 }

**دوسری روایت**

امام بغوی اپنی سند سے نقل کرتے ہیں کہ

أَخْبَرَنَا أَبُو سَعْدٍ أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدٍ الْحُمَيْدِيُّ، أَنَا أَبُو عَبْدِ اللَّهِ الْحَافِظُ، حَدَّثَنَا أَبُو الْعَبَّاسِ مُحَمَّدُ بْنُ يَعْقُوبَ، حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُكْرَمٍ، حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ دِينَارٍ، عَنْ شَرِيكِ بْنِ أَبِي نَمِرٍ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسارٍ عن أُمِّ سَلَمَةَ، قَالَتْ: فِي بَيْتِي أُنزِلَتْ: وَإِنَّمَا يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ قَالَتْ: فَأَرْسَلَ رَسُولُ اللَّهِ اللهِ إِلَى فَاطِمَةَ، وَعَلَى، وَالْحَسَنِ، وَالْحُسَيْنِ، فَقَالَ: ((هَؤُلَاءِ أَهْلُ بَيْتِي)) قَالَتْ: فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللهِ! أَمَا أَنَا مِنْ أَهْلِ الْبَيْتِ؟ قَالَ: ((بَلَى إِنْ شَاءَ اللهُ))

سیدہ ام سلمہ بیان کرتی ہیں کہ میرے گھر میں یہ آیت کریمہ نازل ہوئی:

إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا

" اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ اے نبی کے گھر والیو! تم سے وہ ہر قسم کی گندگی دور کر دے اور تمہیں خوب پاک کر دے۔ "

سورۃ احزاب ۳۳ کہتی ہیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فاطمہ علی، حسن اور حسین علیہم السلام کو پیغام بھیج کر بلایا اور فرمایا: " یہ لوگ میرے اہل بیت ہیں۔ سیدہ ام سلمہ سلام اللہ علیہا کہتی ہیں میں نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول! کیا میں اہل بیت میں سے نہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کیوں نہیں! یقیناً تم بھی اہل بیت ہو ان شاء اللہ"

{ شرح السنہ امام بغوی جلد ہفتم باب مناقب اہل بیت صفحہ نمبر 54، 53 رقم حدیث نمبر 3811، تفسیر بغوی جلد ششم صفحہ نمبر 350، 351

مسند احمد رقم حدیث نمبر26602 }

اس حدیث سے بھی ثابت ہو گیا کہ ازواج مطہرات اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور آیت تطہیر کی مصداق بھی۔

**تنبیہ:**

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے چادر میں اس لیے نہیں لیا کیوں کہ اس چادر میں ایک وہ شخصیت تھی جن سے ازواج مطہرات کو ماں ہونے کے باوجود پردہ کا حکم تھا۔ اس لیے اگر کوئی یہ کہتا ہے کہ شروع میں ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیوں نہ جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کو چادر میں لیا، یہ اعتراض عقلاً نقلاً اور اخلاقاً غلط ہوگا۔

دوسری بات یہ ہے کہ دعا کی ضرورت بھی ازواج مطہرات کو نہیں ہے کیوں کہ ازواج مطہرات کی تطہیر کے حوالے سے قرآن مجید کے احکامات آچکے تھے۔

**تیسری روایت:**

حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سُلَيْمَانَ بْنِ الْأَصْبَهَانِيِّ عَنْ يَحْيَى بْنِ عُبَيْدٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي رَبَاحٍ عَنْ عُمَرَ بْنِ أَبِي سَلَمَةَ رَبِيبِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمْ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا فِي بَيْتِ أُمِّ سَلَمَةَ فَدَعَا فَاطِمَةَ وَحَسَنًا وَحُسَيْنًا فَجَلَّلَهُمْ بِكِسَاءٍ وَعَلِيٌّ خَلْفَ ظَهْرِهِ فَجَلَّلَهُ بِكِسَاءٍ ثُمَّ قَالَ اللَّهُمَّ هَؤُلَاءِ أَهْلُ بَيْتِي فَأَذْهِبْ عَنْهُمْ الرِّجْسَ وَطَهِّرْهُمْ تَطْهِيرًا قَالَتْ أُمُّ سَلَمَةَ وَأَنَا مَعَهُمْ يَا نَبِيَّ اللَّهِ قَالَ أَنْتِ عَلَى مَكَانِكِ وَأَنْتِ عَلَى خَيْرٍ۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پروردہ عمر بن ابی سلمہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: جب آیت

إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمْ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا

"ام سلمہ رضی اللہ عنہ کے گھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فاطمہ وحسن حسین رضی اللہ عنہما کو بلایا اور انہیں ایک چادر کے نیچے ڈھانپ دیا، علی رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیٹھ کے پیچھے تھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں بھی چادر کے نیچے کر لیا، پھر فرمایا: اے "اللہ یہ ہیں میرے اہل بیت، میرے گھر والے، ان سے ناپاکی دور کر دے اور انہیں ہر طرح کی آلائشوں سے پوری طرح پاک و صاف کر دے"

ام سلمہ کہتی ہیں : اور میں بھی انہیں کے ساتھ ہوں اے اللہ کے رسول ﷺ ؟ آپ ﷺ نے فرمایا: تم "اپنی جگہ ہی ٹھیک ہو، تمہیں خیر ہی کا مقام و درجہ حاصل" ہے
{ جامع ترمذی رقم حدیث نمبر 3205، 3787 }

**حدیث ام سلمہ سلام اللہ علیہا کے متن سے ازواج مطہرات کا داخل آیۃ تطہیر ہونے کا اثبات**

مخالفین کے پاس ازواج مطہرات کو آیۃ تطہیر کے شان نزول سے نکالنے کے لیے کوئی آیت یا حدیث نہیں صرف مغالطے ہیں۔ اگر انہوں نے کسی روایت سے غلط مفہوم پیش کرتے ہوئے نتیجہ نکالا بھی ہے تو ہو عائذ جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کی روایت ہے۔ ہم اس عنوان کے تحت جو ہم نے دیا، جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے دیئے گئے جوابات کو سامنے رکھتے ہوئے مخالفین کے استدلال کو بے نقاب کرتے ہیں ملاحظہ فرمائیں جب ام المومنین حضرت ام سلمہ سلام اللہ علیہا نے اصحاب کساء کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے چادر میں دیکھا تو آپ نے عرض کیا کیا میں آپ کی اہل بیت، آپ کی اہل میں سے نہیں ہوں؟؟ اس کے جواب میں جو روایات جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا سے ہمیں ملیں وہ قارئین کے سامنے رکھتے ہیں

( 1 ) وانت من اھلی "تم میری اہل سے ہو"
{ شرح مشکل الآثار جلد صفحہ نمبر 237، تفسیر ابن جریر طبری جلد 22 صفحہ نمبر 7، 8 }

( 2 ) انک علی خیر "تم خیر پر ہو"
{ تفسیر ابن جریر طبری جلد 22 صفحہ نمبر 7، مشکلات الآثار جلد صفحہ نمبر 243، طبرانی رقم روایت نمبر 2664 }

( 3 ) انت مکانک انت علی خیر "تم اپنے مقام پر ہو اور خیر پر ہو"
{ جامع ترمذی رقم 3205، 3787. مشکل الآثار جلد صفحہ نمبر 244 }

انک انت خیر "تم خیر پر ہو"

{ اصول کافی جلد اول کتاب الحجۃ باب ما نص اللہ عزوجل ورسولہ علی الائمہ واحد -- باب 64 رقم روایت نمبر759 }

درجہ صحیح عندا لمجلسی

(4) بلی انشاء اللہ "کیوں نہیں تم بھی میرے اہل بیت میں سے ہو"

{ شرح سنہ امام بغوی جلد ہفتم صفحہ نمبر 54 رقم حدیث نمبر 3811 ، مسند احمد رقم حدیث نمبر26602 }

(5) بلی قال فادخلنی "کیوں نہیں پھر ام سلمہ چادر میں داخل ہو گئیں"

{ فضائل صحابہ امام احمد رقم حدیث نمبر ، مشکلل الآثار جلد صفحہ 243 ، طبرانی رقم حدیث نمبر2666 }

(6) انت قال : فواللہ انھا الاثق عمل عندی "تو بھی اہلبیت میں سے ہے ۔اللہ کی قسم زیادہ پختہ درجہ پر ہو"

{ تفسیر ابنِ جریر طبری جلد 22 صفحہ نمبر104 ، طبرانی2669 }

(7) انک اھلی خیر وھولاء اھل بیتی اللھم اھلی احق

"تم میرے اہل ہو خیر پر ہو میرے اہل زیادہ حقدار ہے"

{ مستدرک حاکم سوم کتاب التفسیر صفحہ نمبر456 رقم روایت نمبر3558 }

اب اس واقعہ کے جوابات کو نتیجے کے طور پر قارئین اہل انصاف اہل سنت و امامیہ کے سامنے رکھتے ہیں ملاحظہ فرمائیں ۔

"بلی انشاء اللہ ،انت مکانک انت علی خیر ،وانت من اھلی ، فادخلنی ، )

انک اھلی خیر وھولاء اھل بیتی اللھم اھلی احق

"تم میرے اہل ہو خیر پر ہو میرے اہل زیادہ حقدار ہے"

"کیوں نہیں انشاء اللہ آپ اپنے مقام پر ہیں اور خیر پر ہیں اور میرے اھل اس کے زیادہ حق دار ہیں ۔اور میرے اہل بیت میں سے ہیں پھر ام سلمہ سلام اللہ علیہا چادر میں داخل ہو گئیں"

پس ام المومنین اہل بیت رسول جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کو جو جواب جان عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے دیا اس سے ازواج مطہرات کا آیۃ تطہیر کے حکم میں شامل ہونا ثابت ہوتا ہے۔شان نزول کے حوالے سے تو پہلے ہی ازواج مطہرات آیۃ تطہیر میں داخل تھیں اور شان نزول کی ضرورت اس وقت ہوتی ہے جب آیت کے اندر وضاحت موجود نہ ہو۔ جبکہ ازواج مطہرات کے بارے میں سورہ احزاب کی سیاق و سباق والی آیات میں تو واضح طور پر موجود ہے کہ آیہ تطہیر ازواج مطہرات کے بارے میں نازل ہوئی ہے ۔اس لحاظ ان کے لیے تو چادر کا اہتمام یا چادر میں آنے کی ضرورت نہیں۔ یہاں پر ان شخصیات کو شامل کیا گیا جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر میں نہیں رہتے تھے۔

یہاں ایک ممکنہ سوال کا جواب بھی دینا ضروری معلوم ہوتا ہے وہ یہ کہ ہو سکتا کسی کے ذہن میں یہ اشکال گزرے کہ اگر زیر بحث آیت تطہیر ازواج مطہرات کے بارے میں نازل ہوئی تھی تو پھر جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا نے اصحاب کساء کو چادر میں لیتے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ کیوں عرض کیا کہ کیا میں آپ کی اہل بیت میں سے نہیں ہوں؟

**جواب:**

اس اشکال کا یہ ہے کہ یہاں پر سوال آیت کے شان نزول یا آیت کے حکم میں شام ہونے کے حوالے سے جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کو تردد نہیں ہوا بلکہ چادر کی تخصیص اصحاب کساء کے لیے کی جانے کی وجہ سے یہ سوال اٹھایا۔

کہ اہل بیت میں تو میں بھی شامل تھیں تو یہاں پر مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اہل بیت کساء میں شامل کیوں نہ کیا۔ ان روایات کے حوالے سے جو جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا سے مروی اس واقعہ پر موجود ہیں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جوابات سے یہ بھی واضع ہوتا ہے کہ اگر جناب ام سلمہ سلام اللہ علیھا آیت تطہیر میں شامل نہ ہوتیں تو ضرور ام سلمہ سلام اللہ علیہا کے جواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ فرماتے کہ

اصحاب کساء میں موجود اہل بیت وہ ہیں جن کے بارے میں آیۃ تطہیر ہے۔ اس لیے تمہیں اس میں شامل نہیں کیا گیا۔ جبکہ ایسا نہیں ہوا۔ جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کا سوال بھی وہاں ہی تھا جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک تطہیر پڑھ کر اصحاب کساء کو شامل کیا اور جواب بھی اسی وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دیا۔ جو یہ ثابت کرتا ہے کہ ازواج مطہرات بھی وہی اہل بیت ہیں جن کے بارے میں آیۃ تطہیر کا نزول ہوا۔

**قرانی آیات کا شان نزول کا اصول اور ازواج مطہرات کا اہل بیت رسول ہونے کا جائزہ**

آیت تطہیر کے حوالے سے تین قسم کی روایات ملتی ہیں

1 . جن روایات میں اصحاب کساء کو چادر میں لے کر اہل بیت میں شامل کرنے کے بعد رسالت نے صرف دعا کی۔

اس سے تو بحث ہی نہیں اور نہ ایسی روایات ہمارے موقف کہ خلاف ہیں۔

2 . دوسری وہ روایات ہیں جن میں ان کو چادر میں لے کر آیت تطہیر کی تلاوت بھی فرمائی۔ یہ قسم بھی ہمارے خلاف نہیں کیونکہ ہم اصحاب کساء کو آیت تطہیر کا مصداق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے شامل کرنے کے بعد مانتے ہیں۔

3 . تیسری قسم ان روایات کی ہے جن میں یا تو شان نزول کے حوالے سے اصحاب کساء کا نام موجود ہے جیسا کہ ابو سعید خدری و جناب سعد بن ابی وقاص علیہم السلام کی روایات، یا پھر صرف آیت کے نزول کے وقت ان شخصیات کو چادر میں لیا گیا۔

ہم یہاں پر چادر میں لینے کی وجہ تخصیص پر اور ان کے بارے میں آیت تطہیر کے شان نزول پر اصولی گفتگو کریں گے تاکہ امامیہ کے اس شان نزول کے حوالے سے باطل استدلال کا خاتمہ کیا جائے۔

مصنف تحقیقات الفریقین محمد حسین ڈھکو صاحب اور جملہ امامیہ جناب ابو سعید خدری علیہ سلام

کی روایت جو کے سند کے لحاظ سے ضعیف ہے، سے یہ استدلال کرتے ہیں کہ چونکہ آیت کا نزول اصحاب کساء کے بارے میں ہے تو ضروری ہے کہ صرف ان ہی شخصیات کو آیت تطہیر کا مصداق تسلیم کیا جائے۔

اس کے جواب کے لیے عرض یہ ہے کہ یہاں پر یہ بات ذہن نشین کر لینا ضروری ہے کہ کوئی آیت اپنے نفس الامر و مفہوم اور عموم کے اعتبار سے سببِ نزول کے ساتھ مقید و مختص نہیں ہوتی بلکہ معنی و مفہوم کے اعتبار سے اس آیت کو عموم پر ہی محمول کرنا ضروری ہے۔

شیخ الاسلام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نقل کرتے ہیں کہ

"سلف صالحین کے نزدیک شان نزول کے بیان کے لیے "نزلت فی کذا" یعنی یہ صورت یا آیت اس بارے میں نازل ہوئی" کی اصطلاح استعمال کی جاتی تھی۔ صحابہ وتابعین کے زمانے میں یہی اصطلاح بعض دوسرے موقعوں کے لیے بھی استعمال کی جاتی تھی جس کا مطلب یہ ہے کہ وہ اس اصطلاح کو صرف نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں پیش آنے والے کسی ایسے واقعے کے لیے استعمال ہی نہیں کرتے تھے، جو کسی آیت کے شان نزول کا سبب ہوتا تھا بلکہ وہ اس اصطلاح کو ان واقعات پر بھی استعمال کرتے تھے جو حضرت اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے کے بعد پیش آئے۔

اس طرح وہ ایک ہی آیت کے کئی شان نزول بیان کرتے تھے اس سے ان کی مراد یہ ہوتی تھی کہ اس آیت کے حکم کے اطلاق چونکہ فلاں فلاں واقعے پر بھی ہوتا ہے اس لیے وہ واقعہ بھی اس کا سبب نزول یا شان نزول ہے۔

کبھی ایسا بھی ہوتا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں کوئی سوال کیا جاتا، یا آپ کے مبارک زمانے میں کوئی واقعہ پیش آتا تو اس وقت حضرت اقدس صلی اللہ علیہ وسلم قرآن مجید کی کسی آیت سے کوئی حکم نکالتے اور بعض اوقات اس کی تلاوت بھی فرمادیتے تو اس سے بھی کسی آیت کا شان نزول قرار دیا جاتا ایسے موقعوں پر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین یوں کہہ دیتے کہ "نزلت فی کذا" یعنی یہ فلاں کے بارے میں نازل ہوئی ہے"

{ الفوزالکبیر صفحہ نمبر 74، 75 }
پس اس سے یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں سے جناب ابو سعید خدری علیہ السلام یا اہل بیت رسول جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا نے آیت تطہیر کے بارے میں کہیں نزلت فی بیتی یا نزلت فی اصحاب کساء کے ہم معنٰی الفاظ کہے بھی ہیں تو بھی وہ اصحاب کساء تک اس کا شان نزول محدود نہیں کیا جا سکتا کیونکہ ایک تو ان تمام آیات بشمول آیت تطہیر کے ازواج مطہرات علیہا السلام کو خطاب ہے اور دوسرا اصحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا شان نزول کے بیان کرنے والا اصول بھی اصحاب کساء کی رخصت اور ازواج مطہرات کی نفی نہیں کرتا۔

علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

اَصح" یہ ہے کہ نظم قرآن کو اس کے عموم پر محمول کیا جائے اور اسباب خاصہ کا اعتبار نہ کیا جائے، کیونکہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے پیش آمدہ واقعات کی توضیح میں آیات کے عموم سے استدلال کرتے رہے ہیں، گو ان کے اسباب نزول خاص تھے"
{ تفسیر قرآن العظیم جلد اول صفحہ نمبر 12 }

امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

"قَصْر عمومات القرآن على أسباب نزولها باطلٌ فإن عامة الآيات نزلت بأسباب اقتضت ذلك وقد علم أن شيئا منها لم يقصر على سببه."

"عمومِ قرآن کو اسبابِ نزول پر محدود کر دینا باطل ہے کیونکہ اکثر آیات ایسے اسباب کے تحت نازل ہوئی ہیں جو اسکے مقتضی تھے۔ جبکہ یہ معلوم ہے کہ کوئی آیت بھی اپنے سبب نزول تک محدود نہیں ہے۔ (بلکہ باعتبار عمومِ لفظ اسمیں وسعت ہے۔)

آگے چل کر فرماتے ہیں:

"ورود اللفظ العامّ على سبب مقارن له في الخطاب لا يوجب قصره عليه... غاية مايقال: إنها تختص بنوع ذلك الشخص فتعمّ مايشبهه."

کہ کسی عام لفظ کا خطاب کے مخصوص سبب کی بنا پر آنا اس کو اس سبب سے مقید نہیں کرتا۔۔

زیادہ سے زیادہ یہ کہا جاسکتا ہے۔ یہ الفاظ اس قسم کے لوگوں کے بارے میں آئے ہیں اور اس سے ملتے جلتے لوگوں کو یہ الفاظ شامل ہوں گے"

{ مجموعہ فتاویٰ ابن تیمیہ جلد 15 صفحہ نمبر 364، 415 }

اب ہم اس طرح کی مثالیں قرآن مجید و تفسیر و حدیث سے بھی دے دیتے ہیں تاکہ کوئی کوڑ مغز امامی یہ نہ کہے کہ اس پر مصادر سے دلائل کیوں کہ دیئے گئے

قرآنِ کریم میں ایسی متعدد مثالیں موجود ہیں

( 1 ) چنانچہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے کہ

وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتَّى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْأَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْأَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ

( البقرہ آیت نمبر187 )

یہ آیت تقریباً 2 ھ میں حضرت قیس رضی اللہ عنہ کے واقعہ پر نازل ہوئی ہے۔ مگر روایت میں ہے کہ حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

لما نزلت هذا الآية.

" جب یہ آیت نازل ہوئی تو میں نے دوریساں (دھاگے) لیے"

{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر 2533

احمد بحوالہ تفسیر ابن کثیر جلد اول صفحہ نمبر227 }

اب حضرت عدی علیہ السلام اس آیت کو اپنے واقع سے متعلق بیان کرتے ہوئے نزلت کا اطلاق کر رہے ہیں جبکہ حضرت عدی رضی اللہ عنہ تو اس آیت کے نزول سے تقریباً 7 سال بعد 9 ھ میں مسلمان ہوئے ہیں۔ تو مفسرین و محدثین نے اس کی یہی تعبیر کی ہے۔ کہ آیت کریمہ اگرچہ پہلے نازل ہوئی تھی لیکن حضرت عدی رضی اللہ عنہ نے اپنے واقعہ پر اس کے نزول کا اطلاق من حیث الشمول اور من وجہ دخول کیا ہے۔ جبکہ نزول و شمول میں تلازم زمانی ضروری نہیں۔

اسی طرح قرآن مجید میں پہلی تقوی کی بنیاد پر بننے والی مسجد کے بارے میں آتا ہے کہ

البتہ جس مسجد کی بنیاد پہلے دن سے تقوی پر رکھی ہے وہ اس سے لائق ہے"
{ سورہ توبہ آیت نمبر108 }
قرآن مجید کی اس آیت میں مسجد قباء مراد ہے جبکہ صحیح مسلم کی حدیث سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اس سے مراد مسجد نبوی ہے۔ حدیث ملاحظہ فرمائیں۔
جناب ابو سعید خدری علیہ السلام نے پہلی مسجد کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ اے اللہ کے رسول! ان دونوں مساجد میں سے کون سی مسجد ہے جو تقوی کی بنیاد پر رکھی گئی تھی تو ان کے جواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس طریق پر فرمایا وہ روایت کے الفاظ میں ملاحظہ فرمائیں
فَأَخَذَ كَفًّا مِنْ حَصْبَاءَ، فَضَرَبَ بِهِ الْأَرْضَ، ثُمَّ قَالَ: هُوَ» مَسْجِدُكُمْ «هَذَا لِمَسْجِدِ الْمَدِينَةِ
" آپ صلی اللہ علیہ نے مٹھی بھر کنکریاں لیں اور انھیں زمین پر مارا، پھر فرمایا: " وہ تمھاری یہی مسجد ہے۔" مدینہ کی مسجد کے بارے میں"
{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر3387 }
نتیجہ: آیت کے حکم میں یہ دونوں مساجد داخل ہیں۔ جن کی بنیاد تقویٰ پر رکھی گئی۔
ایسا ہی سورہ النساء کی آیت نمبر 65 اور سورہ الفتح کی آیت نمبر 21 کے شان نزول میں انزل اللہ - یا۔ انزلت کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں جن کا ایک مفہوم یہ ہوتا ہے کہ آیت کریمہ تو اسی واقعہ کے متعلق نازل ہوئی مگر یہ نزول دوسرے واقعہ کو بھی شامل ہے۔
پس ثابت ہوا کہ اگر آیت تطہیر کے بارے میں کسی صحابی رسول نے نزول کے الفاظ اصحاب کساء کے بارے میں کہہ بھی دیئے تو اس آیت کو ان تک محدود نہیں رکھا جاسکتا اور آیت کا نزول ازواج مطہرات کے بارے میں ہو یا نہیں آیت کے حکم میں شامل ہیں۔ بلکہ وہ تو اولین مصداق ہیں کیونکہ کہ قرآن مجید میں مخاطب ہی ان کو کیا گیا ہے۔

**چوتھی روایت:**

تطہیر کے الفاظ پڑھتے ہوئے ازواج مطہرات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی اہل بیت فرمایا حدیث ملاحظہ فرمائیں

عن علي بن أبي طالب قَالَ: كَثُرَ عَلَى مَارِيَةَ أُمِّ إِبْرَاهِيمَ فِي قِبْطِيٍ ابْنِ عَمٍّ لَهَا كَانَ يَزُورُهَا، وَيَخْتَلِفُ إِلَيْهَا، فَقَالَ لِي رَسُولُ اللهِ: خُذْ هَذَا السَّيْفَ فَانْطَلِقْ، فَإِنْ وَجَدْتَهُ عِنْدَهَا فَاقْتُلْهُ قَالَ: قُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ: أَكُونُ فِي أَمْرِكَ إِذَا أَرْسَلْتَنِي كَالسِّكَّةِ الْمُحْمَاءِ لَا يُثْنِينِي شَيْءٌ حَتَّى أَمْضِيَ لِمَا أَمَرْتَنِي بِهِ، أَمِ الشَّاهِدُ يَرَى مَا لَا يَرَى الْغَائِبُ قَالَ: بَلِ الشَّاهِدُ يَرَى مَا لَا يَرَى الْغَائِبُ، فَأَقْبَلْتُ مُتَوَشِّحَ السَّيْفِ، فَوَجَدْتُهُ عِنْدَهَا، فَاخْتَرَطْتُ السَّيْفَ، فَلَمَّا رَآنِي أَقْبَلْتُ نَحْوَهُ تَخَوَّفَ أَنَّنِي أُرِيدُهُ، فَأَتَى نَخْلَةً فَرَقَى فِيهَا، ثُمَّ رَمَى بِنَفْسِهِ عَلَى قَفَاهُ، ثُمَّ شَغَرَ بِرِجْلِهِ، فَإِذَا بِهِ أَجَبُّ أَمْسَحُ، مَا لَهُ قَلِيلٌ وَلَا كَثِيرٌ، فَغَمَدْتُ السَّيْفَ، ثُمَّ أَتَيْتُ رَسُولَ اللهِ ﷺ وَأَخْبَرْتُهُ، فَقَالَ: الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي يَصْرِفُ عَنَّا أَهْلَ الْبَيْتِ

سیدنا علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جناب ام ابراہیم ماریہ قبطیہ سلام اللہ علیہا کے پاس ان کے چچا کا بیٹا اکثر آیا کرتا تھا، اور ان سے باتیں کیا کرتا تھا۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے فرمایا کہ: یہ تلوار لو اور جاؤ، اور اگر آپ اسے (سیدہ) ماریہ قبطیہ کے پاس پاؤ تو اسے قتل کر ڈالو۔ سیدنا علی رضی اللہ عنہ یہ فرماتے ہیں کہ میں نے کہا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم جب آپ مجھے بھیجیں گے تو میں آپ کے حکم پر جاؤں گا گرم سکے کی طرح اور میں کسی چیز کی پرواہ نہیں کروں گا جب تک کہ وہ کام کر دوں جس کا آپ نے مجھے حکم دیا ہے۔

یا حاضر کی طرح جو دیکھ لیتا ہے اس چیز کو جو غائب نہیں دیکھتا؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بلکہ حاضر کی طرح جو دیکھتا ہے اس چیز کو جو غائب نہیں دیکھتا۔ تو میں یعنی حضرت علی علیہ السلام اپنی تلوار کو ہاتھ میں تھام کر نکل پڑے۔ اس وقت وہ ان کے پاس ہی تھا۔ تو میں اپنی تلوار کو سیدھا کر لیا۔ جب اس نے مجھے اس حال میں آتا دیکھا تو اس نے محسوس کر لیا کہ میں اسے قتل کرنے آیا ہوں تو وہ کھجور کے درخت پر چڑھ گیا۔ اور اس نے اپنے جسم کو کپڑوں سے خالی کر دیا۔ اور اپنے دونوں پاؤں پھیلا دیئے۔ جب اس نے ایسا کیا تو میرے لیے ضروری تھا کہ میں اسے چھو کر دیکھتا۔ (تو میں نے اسے اس حال میں پایا) کہ نا تو وہ زیادہ ہے نا کم (یعنی ہیجڑا ہے)۔ تو میں نے اپنی تلوار واپس میان میں رکھ دی۔ پھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور اس واقعہ کی خبر دی۔ جس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي يَصْرِفُ عَنَّا أَهْلَ الْبَيْتِ

"سب تعریفیں اللہ کے لیے ہیں جس نے ہم اہل بیت سے تہمت کو رفع فرمایا"

{ مسند البزار رقم حدیث نمبر ،634 والطحاوی فی شرح المعانی رقم حدیث نمبر4953، والبخاري في التاريخ الكبير جلد اول صفحہ نمبر177 ، فضائل صحابہ رقم حدیث نمبر622 محدث ڈاکٹر محمد عبد اللہ اعظمی صاحب

اس حدیث سے بھی ثابت ہوا کہ ازواج مطہرات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اہل بیت ہیں تب ہی تو جنس ماریہ قبطیہ سلام اللہ علیہا پر الزام کے جھوٹے ہونے پر ان کو اہل بیت فرمایا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ الفاظ ہیں عَنَّا أَهْلَ الْبَيْتِ "ہم اہل بیت یعنی چونکہ زوجہ محترمہ سے الزام سے مبرّا ثابت ہوئیں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اہل بیت الزام سے پاک ثابت ہوئے۔

**پانچویں روایت:**

صحیح البخاری میں ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ سلام اللہ علیہا کے حجرہ کی طرف گئے اور ان کو اس طرح سلام کہا۔

السَّلَامُ عَلَيْكُمْ أَهْلَ الْبَيْتِ وَرَحْمَةُ اللهِ
اے ''اہل بیت! تم پر سلامتی ہو اور اللہ کی رحمت ''ہو۔
{ صحیح البخاري، كتاب التفسير، تفسير سورة الأحزاب، رقم4793 }

**چھٹی روایت:**

اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے باقی ازواج مطہرات کے حجروں کے پاس اسی طرح گئے اور ان کو بھی "اہل بیت" فرمایا اور سب ازواج مطہرات نے وہی جواب دیا جو اماں عائشہ صدیقہ سلام اللہ علیہا السلام نے دیا تھا۔
{ صحیح مسلم كتاب ا لنكاح باب زواج زينب بنت جحش سلام اللہ علیہا }

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی اس صحیح حدیث کی روشنی میں یہ ثابت ہو گیا کہ ازواج مطہرات اہل بیت رسول ہیں۔

**ساتویں روایت:**

صحیح مسلم میں ہے کہ اس موقعہ پر رسول اللہ ﷺ نے اپنی ازواج مطہرات رضی اللہ تعالی عنھن کو ان الفاظ کے ساتھ حال مزاج پوچھا:
كَيْفَ أَنْتُمْ يَا أَهْلَ الْبَيْتِ
اے ''اہل بیت! تمہارے مزاج کیسے ہیں کیا حال چال ''ہے۔
{ صحیح مسلم، كتاب ا لنكاح، باب فضيلة إعتاقي أمته.. الخ، رقم3500 }

**آٹھویں روایت:**

صحیح البخاری میں ہے کہ جب صدیقہ کائنات ام المؤمنین حضرت عائشہ سلام اللہ علیہا پر تہمت لگائی گئی اس وقت آپ نے خطاب عام کرتے ہوئے فرمایا:
''لوگو! تم میں سے کون اس شخص کے مقابلے میں میرا ساتھ دے گا جس شخص نے میرے اہل بیت کے سلسلے میں مجھے اذیت دی ہے۔''

{ صحیح بخاری رقم حدیث نمبر4750 }

حدیث سے ثابت ہوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدیقہ کائنات اماں عائشہ صدیقہ سلام اللہ علیہا کو اپنا اہل بیت فرمایا اور ان کی اذیت کو اپنی اذیت فرمائی۔

**نویں روایت:**

وحَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَإِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ كِلَاهُمَا عَنْ جَرِيرٍ قَالَ زُهَيْرٌ حَدَّثَنَا جَرِيرٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ إِبْرَاهِيمَ قَالَ قُلْتُ لِلْأَسْوَدِ هَلْ سَأَلْتَ أُمَّ الْمُؤْمِنِينَ عَمَّا يُكْرَهُ أَنْ يُنْتَبَذَ فِيهِ قَالَ نَعَمْ قُلْتُ يَا أُمَّ الْمُؤْمِنِينَ أَخْبِرِينِي عَمَّا نَهَى عَنْهُ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُنْتَبَذَ فِيهِ قَالَتْ نَهَانَا أَهْلَ الْبَيْتِ أَنْ نَنْتَبِذَ فِي الدُّبَّاءِ وَالْمُزَفَّتِ

جنابِ منصور نے ابراہیم سے روایت کی، کہا: میں نے اسود سے کہا: کیا تم نے ام المومنین (عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا) سے ان برتنوں کے بارے میں پوچھا تھا جن میں نبیذ بنانا مکروہ ہے؟ انھوں نے کہا: ہاں، میں نے عرض کی تھی: ام المومنین! مجھے بتایئے کہ رسول اللہ ﷺ نے کن برتنوں میں نبیذ بنانے سے منع فرمایا تھا؟ (حضرت عائشہ سلام اللہ علیہا نے) فرمایا

"آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم اہل بیت کو کدو کے بنے ہوئے اور روغن زفت ملے ہوئے برتنوں میں نبیذ بنانے سے منع فرمایا تھا"

{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر5172 }

**دسویں روایت:**

جناب زید بن ارقم علیہ السلام فرماتے ھیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

أَيُّهَا النَّاسُ فَإِنَّمَا أَنَا بَشَرٌ يُوشِكُ أَنْ يَأْتِيَ رَسُولُ رَبِّي فَأُجِيبَ، وَأَنَا تَارِكٌ فِيكُمْ ثَقَلَيْنِ: أَوَّلُهُمَا كِتَابُ اللهِ فِيهِ الْهُدَى وَالنُّورُ فَخُذُوا بِكِتَابِ اللهِ، وَاسْتَمْسِكُوا

بِهِ فَحَثَّ عَلَى كِتَابِ اللهِ وَرَغَّبَ فِيهِ، ثُمَّ قَالَ: وَأَهْلُ» بَيْتِي أُذَكِّرُكُمُ اللهَ فِي أَهْلِ بَيْتِي، أُذَكِّرُكُمُ اللهَ فِي أَهْلِ بَيْتِي، أُذَكِّرُكُمُ اللهَ فِي أَهْلِ «بَيْتِي

اس کے بعد جناب حصین فرماتے ہیں کہ

وَمَنْ أَهْلُ بَيْتِهِ؟ يَا زَيْدُ أَلَيْسَ نِسَاؤُهُ مِنْ أَهْلِ بَيْتِهِ؟ قَالَ: نِسَاؤُهُ مِنْ أَهْلِ بَيْتِهِ،

اے جناب زید بن ارقم! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت کون ہیں کیا ازواج مطہرات اہل بیت ہیں ؟

"جناب زید فرماتے ہیں کہ ہاں ازواج مطہرات بھی اہل بیت میں شامل ہیں"

{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر6225 }

اس روایت اور مسلم کی دوسری روایت جو اسی سے متعلق ہے اس پر جو اشکال وارد ہوتے ہیں اس پر ہم اشکالات والے حصے میں آخر پر جواب دیں گے۔

# باب دوم

ازواج مطہرات اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم امامیہ مصادر کی روشنی میں

اہل سنت مصادر سے ثبوت کے بعد اب امامیہ سے روایات ملاحظہ فرمائیں جن سے ازواج مطہرات کا اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کا اثبات ہوتا ہے۔

پہلی روایت

اصول کافی کی روایت جس میں واقعہ اصحاب کسا موجود ہے کہ جب جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جناب علی علیہ السلام جناب فاطمہ سلام اللہ علیہا اور ان کے دونوں صاحب زادوں کو چادر میں لے کر اہل و اہل بیت ان کو فرما کر اللہ سے دعا مانگی تو جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہتی ہیں کہ

**الست من اھلک؟**

"کیا میں آپ کی اہل بیت نہیں ہونے ؟"

جواب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

**انک انت خیر**

"تم خیر پر ہو"

{ اصول کافی جلد اول کتاب الحجتہ باب ما نص اللہ عزوجل ورسولہ علی الائمہ واحد فواحد باب 64 رقم روایت نمبر 759 درجہ صحیح عند المجلسی
تفسیر قمی جلد دوم تحت آیت احزاب آیت نمبر 33 }

**ہمارا استدلال**

اس روایت سے ہمارا استدلال یہ ہے کہ گو کہ جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کو چادر میں نہیں لیا گیا

لیکن ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نہیں فرمایا کہ اے ام سلمیٰ آپ میری اہل بیت میں سے نہیں ہیں بلکہ خیر پر فرمایا۔ اب یہ خیر کا پس منظر کیا ہے اس کے لیے وہی آیات قرآنی جو ہم نے سورہ احزاب سے شروع میں پیش کی تھیں جن میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے ہی اللہ تعالیٰ نے ازواج مطہرات کو اہل بیت فرما کر ان کے لیے باقی امت سے مختلف احکامات کا اعلان فرما دیا تھا اس لیے اللہ کی طرف سے وہ بھی قرآن مجید کے اندر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات کو اہل بیت فرمانا یقیناً "خیر "(دعا سے بہتر ) ہی تھا۔ یعنی ایک خیر اہل بیت میں ہونا جب پہلے سے ہی موجود ہے تو پھر چادر میں لے کر دعا کرنے کی ضرورت نہیں .

پھر "انک علی خیر " سے اھل بیت یا اھل ہونے کی نفی ایک اور دلیل سے بھی باطل ٹھہرتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے خود ازواج مطہرات کو "اھل رسول" فرمایا چنانچہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے کہ

وَاِذْ غَدَوْتَ مِنْ اَهلِكَ تُبَوِّئُ الْمُؤْمِنِيْنَ مَقَاعِدَ لِلْقِتَالِ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۱۲۱﴾

اے نبی! اس وقت کو بھی یاد کرو جب صبح ہی صبح آپ اپنے گھر سے نکل کر مسلمانوں کو میدان جنگ میں لڑائی کے مورچوں پر باقاعدہ بٹھا رہے تھے اللہ تعالیٰ سننے اور جاننے والا ہے۔

{ سورہ آل عمران آیت نمبر121 }

اس آیت کی تفسیر میں امامی مفسر لکھتے ہیں کہ

وَ اِذْ غَدَوْتَ: یاد کن اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم چوں بامداد بیرون شدی مِنْ اَهلِكَ از منزل عائشہ سلام اللہ علیہا

" اور یاد کیجئے اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم !جب صبح کے وقت آپ حضرت عائشہ سلام اللہ علیہا کے گھر سے تشریف لائے"

{ تفسیر منہج الصادقین جلد دوم صفحہ نمبر 311 تہران }
اس آیت و تفسیر سے معلوم ہوا کہ ازواج مطہرات رسول اللہ صلی اللہ کی اھل ہیں ۔ پس حدیث کساء میں جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کو انک انت خیر کہنے سے اھل کی نفی نہیں اثبات ثابت ہوا۔

**دوسری روایت:**

باقر مجلسی نے اپنی کتاب میں جناب خدیجہ سلام اللہ علیہا کے بارے میں ایک روایت لائی ہے کہ
آنحضرت بجانب خانہ خدیجہ رواں حضرت بدر خانہ رسید کنیزان خدیجہ را بقرون آنحضرت بشارت دادند۔ وخدیجہ باپاے برہنہ از عزفہ بصحن خانہ دوید۔ وچوں در را کشود۔ ند حضرت فرمود "السلام علیکم اھل البیت"
حضرت اقدس صلی اللہ علیہ وسلم حضرت خدیجہ سلام اللہ علیہا کے گھر کی طرف روانہ ہوئے جب آپ گھر کے در و بام پر پہنچے تو حضرت خدیجہ کی کنیزوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر کے دروازے پر پہنچنے کی خوشخبری دی ۔ حضرت خدیجہ سلام اللہ علیہا ننگے پاؤں دوڑتی بالاخانہ سے صحن کی طرف آئیں۔ جب دروازہ کھولا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا " اسلام علیکم اہل بیت"
اے اہل بیت تم پر سلامتی ہو "
{ حیات القلوب جلد دوم باب پنجم فضائل خدیجہ صفحہ نمبر 182 }

**تیسری روایت:**

رسول اللہ علیہ وسلم نے خود ازواج مطہرات کو اہل بیت فرمایا چنانچہ تفسیر قمی سورہ نور کی تفسیر میں یہ واقعہ موجود ہے کہ
جناب باقر رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ
"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جناب علی علیہ السلام کو بھیجا اور یہ حکم فرمایا کہ جناب جریح

میں تم میں دو وزنی چیزیں چھوڑے جاتا ہوں، پہلے تو اللہ کی کتاب ہے جس میں ہدایت اور نور ہے، تم اللہ کی کتاب کو تھامے رہو اور اس کو مضبوط پکڑے رہو، غرض کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کی کتاب کی طرف رغبت دلائی، پھر فرمایا کہ دوسری چیز میرے اہل بیت ہیں، میں تمہیں اپنے اہل بیت کے بارے میں اللہ تعالی کو یاد دلاتا ہوں، تین بار فرمایا، حسین نے کہا کہ اے زید! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت کون ہیں، کیا آپ کی ازواج مطہرات اہل بیت نہیں ہیں؟ سیدنا زید بن ارقم علیہ السلام نے فرمایا کہ

"ازواج مطہرات بھی اہل بیت میں داخل ہیں"

{ مناقب الامام أمیر المؤمنین جلد دوم صفحہ نمبر116

کشف الغمۃ جلد اول صفحہ نمبر549 }

**پانچویں روایت:**

اصول کافی میں موجود ہے کہ

عدة من أصحابنا، عن أحمد بن محمد، عن إبن أبي نصر قال: سألت الرضا قلت له: الجاحد منكم ومن غيركم سواء؟ فقال: الجاحد منا له ذنبان والمحسن له حسنتان.

**چھٹی روایت:**

طبرسی امامی عالم نے اپنی تفسیر " مجمع البیان " میں ابو حمزہ الثمالی سے روایت کیا، اور انھوں نے جناب زید بن علی رحمتہ اللہ علیہ سے روایت کیا، کہ آپ نے فرمایا: مجھے یہ امید ہے کہ ہم میں جو محسن ہو گا اسے دوگنا اجر ملے گا، اور یہ خوف بھی ہے کہ ہم میں جو برا ہو گا اسے دوگنا عذاب ملے گا، اسی طرح جیسا کہ اللہ تعالی نے نبی علیہ السلام کی ازواج مطہرات سے وعدہ کیا ہے"

{ مجمع البیان فی تفسیر القرآن جلد ہشتم صفحہ نمبر153 }

**ساتویں روایت:**

جناب زین العابدین رحمہ اللہ سے مروی ہے، کہ ان سے ایک شخص نے کہا: آپ تو اہل بیت میں سے ہیں اور آپ لوگوں کی تو مغفرت ہو چکی ہے، یہ سن کر آپ غصہ ہو گئے اور عرض کیا: ہم اس بات کے زیادہ حقدار ہیں کہ ہمارے ساتھ وہی معاملہ ہو جو اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج کے ساتھ ہو گا، ہم یہ سمجھتے ہیں کہ ہمارے محسن کو دوگنا اجر ملے گا، اور عاصی و نافرمان کو دوگنا عذاب پھر آپ نے ان دو آیات کی تلاوت کی

{ مجمع البیان فی تفسیر القرآن جلد ہشتم صفحہ نمبر153 }

ہمارا تینوں روایات سے استدلال

ہمارا استدلال یہ ہے کہ جناب زید بن علی رحمتہ اللہ علیہ اور جناب رضا رحمہ اللہ علیہ نے زیر بحث روایات میں اپنے متعلق نیکی اور بدی کے حوالے سے اللہ تعالیٰ کے احکامات کے لیے ان ہی آیات سے استدلال فرمایا جو ازواج مطہرات کے لیے اللہ تعالیٰ نے سورہ احزاب میں ارشاد فرمائی ہیں۔اور ان ہی آیات کے بارے میں یہ مسلم بین الفریقین بات ہے کہ یہ سب آیات ازواج مطہرات کے بارے میں بھی نازل ہوئی ہیں اور ان ہی آیات آگے آیت تطہیر بھی شامل ہے۔پس ان سے بھی ازواج مطہرہ کا اہل بیت رسول یعنی آیت تطہیر کی مصداق ٹھہریں۔

# باب سوم

ازواج مطہرات کو اہل بیت رسول سے نکالنے کے لیے پیش کئے گئے محمد حسین ڈھکو اور دیگر امامیہ کے اشکالات کے جوابات

جس طبقے کے نزدیک ازواج مطہرات اہل بیت رسول نہیں ان کی کتب و تقاریر میں جو کچھ اس دعوے پر پیش کیا جاتا ہے، ہماری کوشش ہوگی کہ ہم ان سب کے یہاں جوابات دے دیں۔

**پہلا اعتراض:**

یہ اعتراض آیت تطہیر کے اہل سنت موقف کے جواب میں ابو الحسن اردبیلی صاحب نے اپنی کتاب میں لکھا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ

"آیت تطہیر میں ازواج مطہرات شامل نہیں کیونکہ جو ضمیر آیت تطہیر میں موجود ہے وہ جو مونث کی نہیں، اگر ازواج مطہرات مراد ہوتیں تو "کن" کی ضمیر آتی؟

{ کشف الغمہ جلد اول صفحہ نمبر 46 فی معنی اہل البیت }

**جواب:**

کلام عرب میں اگر صرف عورتیں ہوں تو عظمت و اظہار محبت کے طور پر مذکر کے صیغے استعمال کئے جاتے ہیں یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں قرآن مجید سے دو مثالیں پیش کرتے ہیں

قَالُوْٓا اَتَعْجَبِيْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ رَحْمَتُ اللّٰهِ وَبَرَكٰتُهٗ عَلَيْكُمْ اَهْلَ الْبَيْتِ ﴿۷۳﴾

"فرشتوں نے کہا کیا آپ (یعنی جناب سارہ) اللہ کی قدرت سے تعجب کر رہی ہے؟ تم پر اے اہل بیت اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں نازل ہوں"

{ سورہ ھود آیت نمبر 73 }

اس آیت میں فرشتے جناب ابراہیم علیہ السلام کی زوجہ محترمہ جناب سیدہ سارہ سلام اللہ علیہا سے مخاطب ہیں اور واحد مونث حاضر کے صیغے سے مخاطب کر کے کہتے ہیں

اَتَعْجَبِيْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ

جناب ہشام بن عروہ نے عبدالرحمن بن قاسم سے، انھوں نے اپنے والد (قاسم بن محمد بن ابی بکر) سے اور انھوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی، انھوں نے کہا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہا کے حوالے سے تین (شرعی) فیصلے ہوئے تھے۔ لوگ اس کو صدقہ دیتے تھے اور وہ ہمیں تحفہ دے دیتی تھیں۔ میں نے اس کا تذکرہ نبی اکرم ﷺ سے کیا۔ تو آپ نے فرمایا: "وہ اس پر صدقہ ہے اور تمھارے لیے ہدیہ ہے، پس تم اسے (بلا ہچکچاہٹ) کھاؤ"۔
{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر2487 }

حَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، عَنْ خَالِدٍ، عَنْ حَفْصَةَ، عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ، قَالَتْ: بَعَثَ إِلَيَّ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِشَاةٍ مِنَ الصَّدَقَةِ، فَبَعَثْتُ إِلَى عَائِشَةَ مِنْهَا بِشَيْءٍ، فَلَمَّا جَاءَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى عَائِشَةَ قَالَ: هَلْ »عِنْدَكُمْ« شَيْءٌ؟ قَالَتْ: لَا، إِلَّا أَنَّ نُسَيْبَةَ، بَعَثَتْ إِلَيْنَا مِنَ الشَّاةِ الَّتِي بَعَثْتُمْ بِهَا إِلَيْهَا قَالَ: إِنَّهَا »قَدْ بَلَغَتْ« مَحِلَّهَا

حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، انھوں نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے مجھے صدقے کی ایک بکری بھیجی، میں نے اس میں سے کچھ حضرت عائشہ سلام اللہ علیہا کی طرف بھیج دیا۔ جب رسول اللہ ﷺ عائشہ سلام اللہ علیہا کے ہاں تشریف لائے تو آپ نے پوچھا: "کیا آپ کے پاس (کھانے کے لیے) کچھ ہے"؟ انھوں نے کہا: نہیں، البتہ «نسیبہ» (جناب ام عطیہ رضی اللہ عنہا) نے اس (صدقے کی) بکری میں سے کچھ حصہ بھیجا ہے جو آپ نے ان کے ہاں بھیجی تھی۔ آپ نے فرمایا: "وہ اپنی جگہ پہنچ چکی ہے"۔
{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر2490 }

**دوسرا اعتراض اور جواب**

ازواج مطہرات چونکہ بنی ہاشم نہیں اس لیے ان پر صدقہ بھی حرامی نہیں اس لیے یہ آل محمد واہل بیت سے خارج ہیں؟

**جواب:**

* پہلی بات تو یہ ہے کہ اس دعوے کی کوئی بنیاد ہی نہیں کہ جن پر صدقہ حرام ہو صرف وہ اہل بیت و آل محمد میں داخل ہیں۔اس دعویٰ پر کوئی دلیل موجود نہیں۔
* اگر صدقہ کی حرمت کی ہی بات کی جائے تو اس حکم ملا ازواج مطہرات بھی شامل ہیں دلائل باسند ملاحظہ فرمائیں
آپ کی ازواج مطہرات لفظ ""آل"" کے تحت داخل ہیں کیونکہ آپ ﷺ کا فرمان ہے:
أَنَّ الصَّدَقَةَ لَاتَحِلُّ لِآلِ مُحَمَّدٍ
صدقہ (و زکوۃ) آل محمد کے لئے حلال نہیں
{ مسند احمد رقم حدیث نمبر7758 }
* مصنف ابن ابی شیبہ میں حضرت ابن ابی ملیکہ سے صحیح سند کے ساتھ مروی ہے:
أَنَّ خَالِدَبْنَ سَعِيدٍبَعَثَ إِلَى عَائِشَةَ بِبَقَرَةٍمِنْ الصَّدَقَةِ فَرَدَّتْهَا وَقَالَتْ إِنَّا آلَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَاتَحِلُّ لَنَا الصَّدَقَةُ
جناب خالد بن سعید نے جناب عائشہ سلام اللہ علیہا کے گھر صدقہ کی ایک گائے بھیج دی، حضرت عائشہ سلام اللہ علیہا نے اسے واپس لوٹایا اور فرمایا: "ہم آل محمد کے لئے صدقہ حلال نہیں"
{ مصنف لابن ابی شیبہ رقم حدیث نمبر10811 }
اس حدیث کے تحت علامہ شوکانی نے نیل الاوطار میں علامہ عسقلانی رحمہ اللہ کے حوالے سے لکھا ہے
قال الحافظ واسناد الى عائشہ حسن وهذا يدل على تحريمها
"علامہ عسقلانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس حدیث کی سند ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ سلام اللہ علیہا تک حسن درجے کی ہے جو یہ اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ صدقات ازواج مطہرات پر حرام ہیں"
{ نیل الاوطار جلد چہارم صفحہ نمبر60 }
اس پر مزید اسلاف کے حوالا جات کے لیے ملاحظہ فرمائیں

{ طحطاوی صفحہ نمبر 686
منتحۃ الخالق علی البحر الرائق جلد دوم صفحہ نمبر 247 }

حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ، وَأَبُو كُرَيْبٍ، قَالَا: حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ، حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ الْقَاسِمِ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا، قَالَتْ: كَانَتْ فِي بَرِيرَةَ ثَلَاثُ قَضِيَّاتٍ كَانَ النَّاسُ يَتَصَدَّقُونَ عَلَيْهَا، وَتُهْدِي لَنَا، فَذَكَرْتُ ذَلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: هُوَ «عَلَيْهَا صَدَقَةٌ وَلَكُمْ هَدِيَّةٌ فَكُلُوهُ»

جناب ہشام بن عروہ نے عبدالرحمن بن قاسم سے، انھوں نے اپنے والد ( قاسم بن محمد بن ابی بکر ) سے اور انھوں نے حضرت عائشہ سلام اللہ علیہا سے روایت کی، انھوں نے کہا: بریرہ رضی اللہ عنہا کے حوالے سے تین ( شرعی ) فیصلے ہوئے تھے۔ لوگ اس کو صدقہ دیتے تھے اور وہ ہمیں تحفہ دے دیتی تھیں۔ میں نے اس کا تذکرہ نبی اکرم ﷺ سے کیا۔ تو آپ نے فرمایا: "وہ اس پر صدقہ ہے اور تمھارے لیے ہدیہ ہے، پس تم اسے ( بلا ہچکچاہٹ ) کھاؤ"۔

{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر 2487 }

**تیسرے اعتراض کا جواب:**

اہل بیت میں صرف وہ آتے ہیں جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چادر کے نیچے لیا۔

**جواب:**

"اہل بیت ہونے کے لیے چادر میں آنے کی شرط کا بطلان"

قرآن و حدیث میں اور علقلیات کے حوالے سے کوئی ثبوت اس پر نہیں کہ جس سے یہ ثابت کیا جائے کہ جو چادر میں ہو تو وہ گھر والوں میں شامل ہو جائے گا جو نہیں وہ خارج ہو جائے گا۔ اہل بیت رسول میں شامل ہونے کے لیے رسول اللہ کی چادر میں آنا ضروری نہیں۔ معترضین سے ہمارا سوال ہے یہ کہ جن چاروں شخصیات کو اہل بیت کے مانتے ہیں کیا وہ چادر تطہیر کے نیچے آنے سے پہلے اہل بیت رسول میں سے نہیں تھے۔؟

یہ بات تو امامیہ حضرات کو بھی تسلیم نہیں ہوگی کہ وہ پہلے اہل بیت رسول میں سے نہیں تھے ۔ اگر اہل بیت رسول اس وقت بھی تھے تو چادر میں آنے کی شرط اس صورت میں بھی باطل ٹھہرتی ہے ۔

**بنی ہاشم کا اہل بیت رسول ہونا اور چادر کی تخصیص کا بطلان:**

**پہلی روایت:**

جناب عباس علیہ السلام نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ کیا وجہ ہے کہ ہم "اہل بیت" میں علی بن ابی طالب علیہ السلام کو زیادہ فضیلت حاصل ہے جبکہ ہم سب اہل بیت ایک ہیں ؟ اس وقت جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

"ٹھیک ہے چچا میں آپ کو بتاؤں گا"

{ ارشاد القلوب جلد دوم صفحہ نمبر 403 بحار الانوار جلد 43 صفحہ نمبر 17 ، اسرارِ فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا صفحہ نمبر426 }

**دوسری روایت:**

جنابِ عباس علیہ السلام کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے چادر میں نہیں لیا اس کے باوجود آپ علیہ السلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اپنے آپ کو اہل بیت کہہ رہے ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی انکار نہیں فرمایا

**تیسری روایت:**

جناب عبداللہ بن عباس علیہ السلام روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

"میں ان چار "اہل بیت" میں سے ہوں جو پاک مٹی سے پیدا کئے گئے ہیں یعنی میں ، علی ،حمزہ اور جعفر "

{کتاب الخصال جلد اول 204
امالی شیخ صدوق صفحہ نمبر 75 رقم 2 روایت نمبر306 }

یہاں بھی جناب حمزہ، جعفر علیہم السلام میں کسی کو بھی اپنی چادر میں لے کر اہل بیت نہیں فرمایا اس کے باوجود آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں کو اہل بیت فرمایا۔
**چوتھی روایت:**
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
"ألا وإنّ إلهي اختارني في ثلاثة من أهل بيتي وأنا سيد الثلاثة وأتقاهم لله ولا فخر، اختارني وعلياً وجعفر ابني أبي طالب وحمزة بن عبد المطلب كنا رقوداً بالأبطح ليس منا إلا مسجى بثوبه على وجهه"
"میرے رب نے مجھے تین اہل بیت میں منتخب فرمایا اور میں ان تینوں میں سردار ہوں اور سب سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والا ہوں اور میں اس پر کوئی فخر نہیں کرتا رب نے مجھے علی، جعفر اور حمزہ کو منتخب فرمایا"
{ تفسیر قمی جلد دوم صفحہ نمبر 347 بحار الانوار جلد 22 صفحہ نمبر 277 }
اسی طرح جناب عباس، جناب حمزہ علیہ السلام اور جناب جعفر علیہ السلام کے اہل بیت ہونے کے حوالے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مرض الوفات میں جناب فاطمہ سلام اللہ علیہا السلام کو بھی فرمایا ملاحظہ فرمائیں
علي بعدي أفضل أمتي، وحمزة وجعفر أفضل أهل بيتي بعد علي
"علی علیہ السلام میری امت میں افضل ہیں، جناب حمزہ و جناب جعفر جناب علی علیہ السلام کے بعد میرے اہل بیت سے افضیلت ہیں"
{ بحار الانوار جلد 19 صفحہ نمبر 225 }
**پانچویں روایت:**
غذوہ بدر میں عبیدہ بن حارث بن عبد المطلب علیہ السلام کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس زخمی حالت میں لایا گیا اور ان کی جان کی کا عالم تھا۔ تو جناب عبیدہ بن حارث علیہ السلام نے عرض کیا

یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا میں شہید نہیں ہوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیوں نہیں تم میرے "اہلِ بیت" میں پہلے شہید ہو"
{ مناقب آل ابی طالب جلد اول صفحہ نمبر، 188 بحار الانوار جلد 19 صفحہ نمبر225 }

**چھٹی روایت:**

صحابی رسول جناب عبیدہ بن حارث علیہ السلام کے اہل بیت ہونے کے بارے میں نہج البلاغہ میں میں بھی مولا علی علیہ السلام کا فرمان موجود ہے ملاحظہ فرمائیں
{ نہج البلاغہ باب من کتاب لہ الی معاویہ یزکر فی فضل ال بیت }
جناب عبیدہ بن حارث علیہ السلام کو چادر میں لے کر اہل بیت نہیں فرمایا گیا اس کے باوجود اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اہل بیت فرمایا۔

**ساتویں روایت:**

جناب زید بن ارقم علیہ السلام کی روایات بھی یہ ثابت کرتی ہیں کہ اہل بیت رسول کے چادر میں آنے کی تخصیص نہیں بلکہ اس کے لیے دیگر اصول و ضوابط سے بھی اہل بیت رسول ہونے کا اثبات ہوتا ہے۔ اور پھر ان روایات میں جو سوال کیا گیا اگر اہل بیت رسول سے چادر میں آنے والوں کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تخصیص کی ہوتی اور باقیوں کی نفی کی ہوتی تو ایک تو سائل اس پر صحابی رسول پر سوال اٹھاتا اور دوسرے خود جناب زید بن ارقم علیہ السلام بھی اس کو بیان کر دیتے کہ اہل بیت تو وہی ہیں جو چادر تطہیر میں داخل کئے گئے۔

**آٹھویں روایت:**

جس روایت کو ہم نقل کر رہے ہیں اس کی سند کے حوالے سے ابی منصور احمد بن بن علی طبرسی اس طرح نقل کرتا ہے
عن ابی المفضل محمد بن عبد اللہ الشیبانی باسنادہ الصحیح عنہ رجال الثقاة
ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم۔۔۔
یہ واقعہ وہ ہے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی بیماری میں نماز کے لیے نکلے۔

تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سوال کیا کہ من ھوء لاء؟

یہاں کون ہے ؟

جواب دیا گیا کہ انصار ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر پوچھا

من ھاھنا من اھل بیتی ؟

میرے اہل بیت میں سے کون ہے ؟

جواں دیا گیا

علی والعباس.

" آپ کے اہل بیت میں سے جناب علی علیہ السلام اور جماعت عباس علیہ السلام ہیں"

{ احتجاج طبرسی جلد اول باب ذکر طرف مما جری بعد وفات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صفحہ نمبر83 }

جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کی روایات میں ہمارے نزدیک صحیح الاسناد دلائل کے مطابق اہل بیت بھی آپ کو قرار دیا گیا اور چادر میں بھی داخل کیا گیا۔ لیکن مخالفین کا یہ استدلال ہے کہ چونکہ ام سلمہ سلام اللہ علیہا کو چادر میں نہیں لیا گیا اس لیے وہ اہل بیت رسول کہلانے کی مستحق نہیں تو اس دعوے رد کے حوالے سے ہم یہ کہتے ہیں کہ اگر چادر میں داخل نہ کرنا بھی تسلیم کر لیا جائے پھر بھی ان کا اہل بیت رسول ہونے کی نفی نہیں کیا جاسکتی کیونکہ ان ہی روایات میں وہ متن موجود ہے جن میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جناب ام سلمہ کو اہل اور اہل بیت فرمایا۔ جیسا کہ اس پر تفصیلی روایات پیش کی جاچکی ہیں۔

**محمد حسین ڈھکو کے مغالطوں کے جوابات:**

اس میں ہم محمد حسین ڈھکو کے ان مغالطوں کا محاسبہ کریں گے جن میں انہوں نے اہل بیت کی دشمنی میں ازواج مطہرات آپ کی بیٹیوں اور جن کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا اہل بیت فرمایا ان کو خارج کرنے کے لیے عوام الناس کو تصویر کا ایک رخ دیکھا کر اصل حقائق چھپانے

کی کوشش کی۔
شیخ نافع رحمۃاللہ علیہ نے اپنی کتاب میں اور الفاروق کے کالم جس کے مدیر مناظر اہل سنت علامہ اللہ یار رحمہ اللہ ہیں ،نے جن تحفظات کو پیش کیا تھا کہ اگر حدیث ثقلین میں ثقل ثانی کو اہل بیت ہی تسلیم کر لیا جائے تو ان میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات ، آپ کی بیٹیاں بیٹے ، جناب عباس علیہ السلام اور ان کی اولاد بھی شامل ہوں گے ۔ پھر اگر ثقل ثانی سے بارہ آئمہ مراد لئے جائیں تو اس سب سے پہلے جناب فاطمہ سلام اللہ علیہا کو خارج کرنا پڑے گا "
(خلاصہ عبارات)
{ حدیث ثقلین صفحہ نمبر210 ،211 الفاروق صفحہ نمبر11 ، 12 }
اب ان کے جوابات میں محمد حسین ڈھکو کے مغالطوں اور ان کا آپریشن ملاحظہ فرمائیں
یہ جواب اس صورت میں ہے کہ یہ روایت اسنادی حیثیت سے درست ہو۔
لیکن یہ روایت اسنادی حیثیت سے درست نہیں اس کی تفصیل ملاحظہ فرمائیں
اس میں ایک راوی ابی معبذل عطیہ الطفاوی ہے جس کو علماء نے ضعیف قرار دیا امام ابن جوزی رحمہ اللہ نے ضعیف راویوں میں اسے نقل کیا ہے۔
{ کتاب الضعفاء جلد دوم صفحہ نمبر179 }
اس روایت میں ایک اور راوی ابو معبذل کا والد ہے جو مجہول ہے اس سے سوائے عطیہ کے کسی نے روایت نہیں لی۔
ملاحظہ فرمائیں
{ مسند احمد جلد 44 رقم26540 صفحہ نمبر162 تحقیق علامہ شعیب ارناوط رحمہ اللہ }
اسی طرح تفسیر ابن کثیر کی تحقیق و تخریج میں بھی علامہ زبیر علی زئی رحمہ اللہ نے اس روایت پر ضعیف کا حکم لگایا ہے۔

{ تفسیر ابن کثیر جلد چہارم صفحہ 280 تخریج کامران طاہر تحقیق نظر ثانی علامہ شیخ زبیر علی زئی رحمہ اللہ }

**جواب الجواب دوم:**

1 . جناب زید بن ارقم علیہ السلام کی روایات تو ڈھکو صاحب کے موقف کو مکمل طور پر رد کرتی ہے کیونکہ اس میں ایک تو بارہ آئمہ کی تخصیص کا بطلان ہے جس کے دعوے کا ڈھکو میاں ادھار کھائے بیٹھے ہیں۔ دوسرا خود جناب زید بن ارقم نے ازواج مطہرات کو اہل بیت میں شامل فرمایا۔

چنانچہ زید بن ارقم علیہ السلام ازواج مطہرات کو اہل بیت میں شامل کرتے ہوئے فرماتے ھیں کہ

قَالَ:نِسَاؤُهُ مِنْ أَهْلِ بَيْتِهِ،

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج بھی اہل بیت ہیں "

{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر6225 }

چونکہ آپ نے اپنے حافظہ کی بڑھاپے کی وجہ سے شروع میں شکایت کر دی تھی اس وجہ سے یہ بھول گئے کہ ازواج مطہرات پر بھی تو صدقہ حرام ہے جیسا کہ ہم اپنے مقام پر سند صحیح سے بیان کریں گے ۔ پھر آپ کے بڑھاپے کی وجہ سے ازواج مطہرات کو طلاق کے معاملے عام بیویوں کی طرح سمجھا جب کہ ان کے احکامات عام امت سے جدا ہیں وہ قیامت تک کے مردوں پر حرام ہیں اور دنیا و آخرت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج ہیں ان کو طلاق دی ہے نہیں جاسکتی۔ اور نہ وہ وفات تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر سے نکلیں ۔

اس پر تفصیلی روشنی ہم صحیح مسلم کی اسی حدیث ثقلین کے بارے میں صحیح تشریح و موقف کو بیان کرنے کے تحت بیان کر دیا ہے ۔

2 . جناب ابو سعید خدری علیہ السلام سے جو روایت پیش کی گئی ہے وہ بھی ضعیف ہے اس سے استدلال نہیں کیا جا سکتا اس میں ایک جناب اعمش راوی ہیں اور دوسرا عطیہ ہے۔

{ تفسیر ابن جریر جلد 22 صفحہ نمبر 5

تفسیرِ ابن ابی حاتم جلد 13 صفحہ نمبر 76 }

ایک تو جناب اعمش رحمہ اللہ کی تدلیس کی وجہ سے یہ روایت ضعیف ہے اور دوسرا عطیہ عوفی اس روایت میں موجود ہے ،جس کے بارے میں حدیث ثقلین کی اسناد پر بحث کے دوران کلام کیا جا چکا ہے۔ان دونوں کی وجہ سے یہ روایت حجت نہیں۔

3 . جناب عبد اللہ بن عباس علیہ السلام کی روایت تفسیر ابن ابی حاتم میں نہیں ملی البتہ ڈھکو صاحب نے جو ان سے نقل کیا اس کے متضاد موجود ہے چنانچہ تفسیر میں ابن ابی حاتم میں موجود ہے کہ جناب عبد اللہ بن عباس علیہ السلام آیت تطہیر کے شان نزول میں فرماتے ہیں کہ

نزلت فی ازواج النبی صلی اللہ علیہ وسلم خاصہ

"یہ آیت ازواج مطہرات کے بارے میں خاص طور پر نازل ہوئی ہے"

{ تفسیر ابن ابی حاتم جلد ،3رقم 1 ،3صفحہ 30 نمبر 74 }

اس حوالے سے ایک روایت مستدرک حاکم میں ملی ہے لیکن وہاں بھی نہ تو جناب عبداللہ بن عباس علیہ السلام نے شان نزول کے حوالے سے کچھ فرمایا نہ ازواج مطہرات کی نفی اس میں موجود ہے ملاحظہ فرمائیں

{ مستدرک حاکم جلد چہارم صفحہ نمبر 247 رقم روایت نمبر4652 }

اس حوالے سے ایک روایت مستدرک حاکم میں ملی ہے لیکن وہاں بھی نہ تو جناب عبداللہ بن عباس علیہ السلام نے شان نزول کے حوالے سے کچھ فرمایا نہ ازواج مطہرات کی نفی اس میں موجود ہے ملاحظہ فرمائیں

{ مستدرک حاکم جلد چہارم صفحہ نمبر 247 رقم روایت نمبر4652 }

.جناب 4 جعفر طیار علیہ السلام کی روایت میں یہ کہیں نہیں کہ آیت تطہیر اصحاب کساء کے علاؤہ ازواج مطہرات کو شامل نہیں۔
{ متدرک حاکم جلد چہارم صفحہ نمبر 290 رقم 4709 }
ازواج مطہرات کے حوالے ضرورت ہی نہیں تھی کہ ازواج مطہرات کو بھی چادر میں لانے کا اہتمام کیا جاتا کیوں کہ وہ ہستیاں تو پہلے سے ہی اہل بیت میں شامل ہیں چاہے ان کو آیت تطہیر کے شان نزول میں شام کیا جائے یا نہیں ۔یہ جواب ہمارا اس صورت میں ہے کہ متدرک کی یہ روایت صحیح ہو۔ جبکہ یہ تو درست نہیں اس روایت میں ایک راوی عبد الرحمن بن ابی بکر الملیکی ہے جس کے بارے میں امام بخاری رحمہ اللہ کہتے ہیں
3 . جناب عبد اللہ بن عباس علیہ السلام کی روایت تفسیر ابن ابی حاتم میں نہیں ملی البتہ ڈھکو صاحب نے جو ان سے نقل کیا اس کے متضاد موجود ہے چنانچہ تفسیر میں ابن ابی حاتم میں موجود ہے کہ جناب عبد اللہ بن عباس علیہ السلام آیت تطہیر کے شان نزول میں فرماتے ہیں کہ
نزلت فی ازواج النبی صلی اللہ علیہ وسلم خاصہ
"یہ آیت ازواج مطہرات کے بارے میں خاص طور پر نازل ہوئی ہے"
{ تفسیر ابن ابی حاتم جلد ،3رقم 1 ،3صفحہ 30 نمبر 74 }
اس حوالے سے ایک روایت متدرک حاکم میں ملی ہے لیکن وہاں بھی نہ تو جناب عبداللہ بن عباس علیہ السلام نے شان نزول کے حوالے سے کچھ فرمایا نہ ازواج مطہرات کی نفی اس میں موجود ہے ملاحظہ فرمائیں
{ متدرک حاکم جلد چہارم صفحہ نمبر 247 رقم روایت نمبر 4652 }
4 . جناب جعفر طیار علیہ السلام کی روایت میں یہ کہیں نہیں کہ آیت تطہیر اصحاب کساء کے علاؤہ ازواج مطہرات کو شامل نہیں۔

{ مستدرک حاکم جلد چہارم صفحہ نمبر 290 رقم4709 }

ازواج مطہرات کے حوالے ضرورت ہی نہیں تھی کہ ازواج مطہرات کو بھی چادر میں لانے کا اہتمام کیا جاتا کیوں کہ وہ ہستیاں تو پہلے سے ہی اہل بیت میں شامل ہیں چاہے ان کو آیت تطہیر کے شان نزول میں شام کیا جائے یا نہیں۔یہ جواب ہمارا اس صورت میں ہے کہ مستدرک کی یہ روایت صحیح ہو۔ جبکہ یہ تو درست نہیں اس روایت میں ایک راوی عبد الرحمن بن ابی بکر الملیکی ہے جس کے بارے میں امام بخاری رحمہ اللہ کہتے ہیں

ذاهب الحديث

امام ابن معین رحمہ اللہ کہتے ہیں

ضعیف

"یہ راوی ضعیف ہے"

امام احمد رحمہ اللہ کہتے ہیں

منکر الحدیث

"یہ راوی منکر الحدیث ہے"

امام نسائی کہتے ہیں

متروک

"یہ راوی متروک ہے"

{ تہزیب الکمال جلد دوم صفحہ نمبر777 ، تھذیب التھذیب جلد ششم صفحہ 146 ، میزان الاعتدال جلد چہارم تحت حرف عین رقم4830 ، صفحہ نمبر263 }

5 . جناب سعد بن ابی وقاص علیہ السلام کی روایت میں بھی یہ کہیں نہیں کہ آیۃ تطہیر صرف اور صرف اصحاب کساء کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔

بلکہ یہ آیت تو مخاطب ہی ازواج مطہرات کو ہے تو آیت کے نزول کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کسی اور کو شامل کرنے سے اصل مخاطب کی نفی نہیں ہوتی۔

جو پہلے ہی سے مخاطب ہوں۔شان نزول کے حوالے سے امامیہ کے استدلال کے بطلان کے لیے علحیدہ سے مکمل تفصیلات کے مطابق جواب دیاجائے گا۔

علاوہ ازیں جناب علی علیہ السلام کے حوالے سے جو لکھا گیا وہ فردوس الاخبار کے حوالے سے ہمیں نہیں ملا۔

**چوتھا مغالطہ**:

تابعین کے اقوال سے استدلال کے جوابات۔

ڈھکو صاحب نے تابعین کے حوالے سے لکھا ہے کہ

"تابعین کی ایک جماعت بھی اسی کی قائل ہے ۔(کہ اہل بیت نبوی سے مراد یہی پانچ بزرگوار ہیں) چنانچہ مجاہد و قتادہ سے یہی منقول ہے جیسا کہ امام بغوی اور ابن خازن نے نقل کیا ہے۔"

{ تحقیقات الفریقین صفحہ نمبر179 }

**جواب الجواب اوّل**:

جن تابعین کا نام ڈھکو صاحب نے لیا ہے انہوں نے بھی یہ کہیں نہیں فرمایا کہ آیۃ تطہیر صرف ان ہی چار شخصیات کے بارے میں نازل کی گئی ہے جن کو چادر میں لیا گیا ہے۔

ضروری نہیں کہ ایک آیت کے بارے میں شان نزول ایک طبقے کے بارے میں نقل کیا گیا ہو اور دوسرے کو شامل نہ کیا جاسکے ایک آیت میں کئی طبقات بھی مراد ہو سکتے ہیں جیسا کہ علامہ ابن حجر مکی رحمہ اللہ نے اس آیت سے مراد کے تحت نقل کیا ہے جس کو خود ڈھکو نے بتایا اپنی جہالت کی وجہ سے اپنے حق میں سمجھ لیا۔ آپ رحمہ اللہ رقم طراز ہیں کہ

" حاصل کلام یہ ہے کہ سکونتی گھر میں رہنے والے افراد اس آیت کے عموم میں داخل ہیں کیونکہ انہیں یہاں مخاطب کیا گیا ہے اور جب میرے اہل سے مراد نسبی گھر والے ہوں وہ بھی اس سلوک میں مخفی طور پر مراد ہوں گے جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ساتھ کیا جن کا ذکر گزر چکا ہے۔

پس یہاں اہل بیت سے عمومی مفہوم مراد ہے جیسے آپ کی ازواج مطہرات اور نسبی گھر والے اور وہ تمام بنی ہاشم اور بنو عبدلمطلب ہیں"
{ صواعق محرقہ فصل اول باب اہل بیت کے متعلق قرآنی آیات صفحہ نمبر352 }
ڈھکو صاحب نے علامہ ابن حجر مکی رحمہ اللہ کے لفظ عمومیت کو عام اُردو کے مفہوم والا عمومی سمجھ لیا جبکہ علامہ رحمہ اللہ نے آیت کے مفہوم کے لحاظ سے عمومی لفظ استمال کیا تھا جس سے ہمارے ہاں رائج عام و خاص مراد نہیں۔
لہذا اس سے اہل بیت میں ہونے کی حیثیت کہ اہمیت کی نفی نہیں ہوتی۔علامہ صاحب اہل بیت رسول ازواج مطہرات کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہنے کے حوالے سے خصوصی مقام بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ
"پس آپ کی ازواج مطہرات اس سکونتی گھر میں سے ہیں جس کے رہنے والے کرامات و خصوصیات (مراد بقیہ اہل بیت سے) سے ممتاز ہیں نہ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نسبی اہل بیت "
{ صواعق محرقہ فصل اول باب اہل بیت کے متعلق قرآنی آیات صفحہ نمبر352 }
اگر ڈھکو صاحب والا یہاں "عام و خاص" سمجھا جائے تو پھر تو علامہ ابن حجر رحمہ اللہ کے مطابق تو جناب فاطمہ سلام اللہ علیہا بھی عام اہل بیت ہیں کیونکہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر میں تو نہیں رہتی تھیں جب ان آیات کا نزول ہوا۔ بلکہ وہ تو جناب ابو طالب کے گھر جناب علی علیہ السلام کے ساتھ تھیں۔
قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کی ذات کی طرف سے خصوصی خطاب ہی ازواج مطہرات کو تھا تو وہ اس آیت کی اول مصداق ہوئیں باقی حضرات اعزازی طور پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اپنی دعا میں شامل کرنے کی وجہ آیت کی مصداق ہوئے۔ بھلا جن ازواج مطہرات کو قرآن مجید میں بھی بقیہ عورتوں پر فوقیت دے کر ان ہی آیات کے تحت مقام دیا گیا ہو، جن ازواج مطہرات کو آیت تطہیر میں قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ مخاطب کرے،

جن کو پوری امت کے مومنین کی ماں قرار دیا ہو، جن کو ماں کہنے کے باوجود بھی ان کے گھروں کے گھر میں اجازت لینے کی شرط کو قرآن میں بیان کر رکھا ہو، جن کو رسالت خود اہل بیت رسالت فرمائے جو عقلا نقلا ہر لحاظ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھرانے میں شامل ہوں ان کو آیت تطہیر سے نکالنا صرف ایک جاہل یا ایک بغض رکھنے والے ناصبی شخص کا ہی کام ہو سکتا ہے۔ ڈھکو نے اسی علامہ ابن حجر مکی رحمہ اللہ کی عبارت جو انہوں نے صحیح مسلم میں موجود جناح زید بن ارقم علیہ السلام کی روایت کے بارے میں لکھا، کو غلط مفہوم پہناتے ہوئے بریکٹ میں یہ لکھ دیا کہ "(یعنی حضرت علی و فاطمہ اور امام حسن و حسین ع)"
{ تحقیقات الفریقین صفحہ نمبر181 }

جبکہ جناب فاطمہ کی نسبت سے فاطمۃ الزہرا اسلام اللہ علیہا کی آل کی نسبت سے تو مسلم کی روایت میں ذکر ہی نہیں ہے۔اور اس میں صرف ان چار شخصیت کی تخصیص نہیں کی گئی بلکہ اس میں آل عباس، آل جعفر، آل عقیل بھی شامل ہیں اور ازواج مطہرات کو بھی شامل کیا گیا ہے جیسا کہ اپنے مقام پر اس کو نقل کر دیا گیا ہے۔ پھر علامہ بغوی رحمہ اللہ نے جناب قتادہ اور جناب مجاہد کے اپنے بیان قلم بند نہیں فرمائے اور مجھے کہیں ان کے اپنے بیان کسی جگہ نہیں ملے کہ ان کے متن اور مصنف تحقیقات الفریقین کے استدلال کو دیکھ کر بھی جواب دے دیا جائے۔

پھر ان ہی علامہ بغوی رحمہ اللہ (جن کے حوالے کو ڈھکو صاحب نے نقل کیا) نے ازواج مطہرات کے اہل بیت ہونے کی احادیث بھی نقل کی ہیں جو جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کی ہیں ملاحظہ فرمائیں

{ تفسیر بغوی جلد ششم صفحہ نمبر350،351 تحت تفسیر آیۃ تطہیر }

**جواب الجواب دوم:**

اگر تابعین کا موقف آیہ تطہیر کے حوالے سے ازواج مطہرات کے بارے میں دیکھا جائے تو وہ بھی موجود ہے۔

چنانچہ جناب عروہ بن زبیر رحمہ اللہ کے حوالے سے طبقات ابن سعد میں موجود ہے کہ

اخبرنا محمد بن عمر بن مصعب بن ثابت عن ابی الاسود ون عروہ
قال یعنی ازواج النبی صلی اللہ علیہ وسلم،
"آیتہ تطہیر سے مراد ازواج مطہرات النبی صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہیں"
{ طبقات ابن سعد جلد ہشتم باب تفسیر الآیات التی فی ذکر ازواج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صفحہ نمبر 348، در منثور جلد پنجم صفحہ نمبر 562 تحت تفسیر آیت تطہیر۔ }
یہاں واقدی کا ضعف مضر نہیں کیونکہ قرآن مجید کی تائید اور جملہ جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کی روایات و شواہد سے بھی یہ ثابت ہے۔
تابعی جناب عکرمہ رحمہ اللہ بھی کہتے ہیں کہ
نزلت فی ازواج النبی صلی اللہ علیہ وسلم
"یہ آیت ازواج النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں نازل ہوئی ہے"
{ تفسیر ابن ابی حاتم جلد 13 صفحہ نمبر 74 رقم 304، تفسیر ابن جریر طبری جلد 22 صفحہ نمبر 7، 8، اسباب النزول واحدی صفحہ نمبر 368 رقم 353، تفسیر ابن کثیر ششم صفحہ نمبر 407 جلد اسناد حسن، تفسیر در منثور جلد پنجم صفحہ نمبر 562 تحت تفسیر آیت تطہیر }
مزید حوالے ملاحظہ فرمائیں
چنانچہ امام شوکانی جناب عطار رحمۃ اللہ علیہ، جناب سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ اور مقاتل بن سلیمان کے موقف کو نقل کرتے ہوئے رقم طراز ہیں کہ
وعکرمہ وعطا والکلبی ومقاتل وسعید بن جبیر ان اہل بیت المزکورین فی الایہ ھن زوجات النبی صلی اللہ علیہ وسلم خاصتہ
"عکرمہ، عطا، مقاتل اور سعیدہ بن جبیر نے کہا کہ آیت میں مذکور اہل بیت سے مراد خاص ازواج مطہرات ہیں"
{ تفسیر فتح القدیر جلد چہارم صفحہ نمبر 270 }
جناب عکرمہ رحمہ اللہ اور جناب عطاء رحمہ اللہ کے بارے میں امام قرطبی رحمہ اللہ نے بھی یہاں

نقل کیا ہے ملاحظہ فرمائیں

{ تفسیر قرطبی جلد 14 صفحہ نمبر182 }

پس ان سب حوالوں اور اعتراضات کے جوابات کی تردید سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ازواج مطہرات اہل بیت رسول میں شامل ہیں جو اس نظریے کا منکر ہے وہ نہ تو اہل بیت کو مانتا ہے اور نہ حدیث ثقلین پر اس کا ایمان ہے۔اور اس حوالے سے مذہب حقہ اہل سنت والجماعت قرآن وسنت اور عقل کے مطابق اور میانہ روی پر ہیں۔اور اس نظریہ اہل بیت کو مخالفین صبح قیامت تک رد نہیں کر سکتے محمد حسین ڈھکو کا پہلا مغالطہ ۔

ڈھکو صاحب لکھتے ہیں کہ

" حدیث ثقلین میں تو اس بحث کی گنجائش ہی نہیں ہے کیونکہ یہاں پر تو اہل بیتی کیساتھ "عترتی " بھی موجود ہے ۔ اور بالاتفاق ازواج النبی عترت میں داخل نہیں ہیں"

{ تحقیقات الفریقین صفحہ نمبر354 }

**جواب الجواب اوّل**

عترۃ کے معنی کی تعین میں شیعہ کے تمام فرقے اضطراب کا شکار ہیں، امامیہ نے عترۃ کو سیدنا علی، سیدنا حسن وسیدنا حسین رضی اللہ عنہم اور سیدنا حسین رضی اللہ عنہ کی ذریت میں سے نَو ( 9 ) ائمہ میں محصور کر رکھا ہے، جبکہ فرقہ اسماعیلیہ نے عترۃ کو صرف جناب اسماعیل بن جعفر رحمہ اللہ کی ذریت میں محصور کیا ہے۔ نیز شیعہ کے تمام فرقے عترۃ (اہل بیت) کے لیے عصمت کا دعوی بھی کرتے ہیں۔ ہم اہل سنت کے نزدیک عترۃ میں تمام آل بیت شامل ہیں، جس میں ازواج مطہرات اولین مصداق ہیں

عترت کے معنی ہیں نسل جماعت اور قریبی رشتہ دار۔

چنانچہ کسی شخص کے ان قریبی رشتہ داروں کو جو پہلے گذر چکے ہوں یا آئندہ پیدا ہوں عترت سے تعبیر کیا جاتا ہے کتاب صراح میں بھی یہی موجود ہے کہ عترت کسی شخص کے رشتہ دار اور

3 . ڈھکو صاحب کے مذہب کے محدث اعظم شیخ صدوق صاحب لکھتے ہیں کہ
اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور یہ حدیث ثابت ہے کہ آپ نے فرمایا ( میں تم نے دو ایسی چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں کہ اگر تم ان کو تھامے رکھو گے تو کبھی گمراہ نہیں ہو گے ایک اللہ کی کتاب اور دوسری میری عترت یعنی اہل بیت ) اب اگر کوئی سوال کرے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عترت سے کون مراد ہے تو جواب دیا جائے گا کہ یہ تو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے خود بیان کر دیا ہے کہ عترت سے مراد میرے اہل بیت ہیں "
{ کمال الدین صفحہ نمبر242 }
شیعہ عالم شیخ صدوق نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اسی زیر بحث روایت ثقلین کی روشنی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ ثابت کیا ہے کہ یہاں پر عترتی سے مراد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اہل بیت ہیں۔نہ کہ اہل بیت سے مراد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عترت ہے۔
آگے ان شاء اللہ ہم ثابت کریں گے کہ اہل بیت رسول میں ازواج مطہرات اولین مصداق کے طور پر شامل ہیں۔
4 . خود ڈھکو صاحب میں بھی عترت سے مراد اہل بیت کئے ہیں چنانچہ لکھتے ہیں کہ
" احتمال تھا کہ مبادا حقیقی افراد عترت کے علاوہ کوئی اور رسول کا رشتہ دار اس میں داخل سمجھا جائے۔ لہذا حکیم الامت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بعد لفظ "اہل بیتی" کا اضافہ فرما کر اس احتمال کی بھی نفی فرما دی اور واضح کر دیا کہ عترت سے مراد وہ ہستیاں ہیں جو حقیقی طور پر اہل بیت رسول کہلانے کی حقدار ہیں "
{ تحقیقات الفریقین صفحہ نمبر177 }

**ڈھکو صاحب کا دوسرا مغالطہ**

ڈھکو صاحب نے ازواج مطہرات کو حدیث ثقلین کے مصداق سے نکالنے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے شیخ نافع رحمہ اللہ علیہ جواب دیتے ہوئے صرف بارہ آئمہ کی مراد ہونے کے لیے دو کتب سے روایات پیش کی جس میں عترت سے مراد صرف بارہ آئمہ کو لیا گیا ہے

ملاحظہ فرمائیں۔
{ احتجاج طبرسی جلد اول
فرائد سمطین حموینی }

**جواب الجواب اوّل:**

کتاب السمطین میں یہ روایت مجھے نے مل رہی پھر اگر مل بھی جائے تو سند پر بھی تحفظات موجود ہوں گے پھر اس کتاب کے مصنفین کے حوالے سے بھی ایسے تحفظات موجود ہیں جن کے ہوتے ہوئے فرائد سمطین کی روایات اہل سنت پر حجت نہیں ہو سکتیں۔ رہی بات احتجاج طبرسی کی روایت کی تو وہ بھی اہل سنت کی نہیں ہے بلکہ ڈھکو صاحب کے مذہب کی اپنی کتاب ہے۔اور اس سے بھی جس کتاب میں ہم نے اس روایت والے صفحے پر دیکھا تو وہاں سند نہیں کچھ پیچھے گئے تو معلوم یہ پڑتا ہے کہ سلیم بن قیس سے احتجاج طبرسی کے مصنف نے روایت لی۔

اس صورت میں بھی ڈھکو صاحب اس روایت کو تحقیقی جواب کے تحت بھی پیش کرنے کے مجاز نہیں ہیں کیوں کہ ایک تو یہ کتاب کا وہ نسخہ جو اس صدی میں ہے اس پر بھی تحفظات شیعہ علماء کے موجود ہیں کہ وہ اصل سلیم کی کتاب نہیں ہے بلکہ وہ کوئی اور تھی ۔پھر یہ جن ذرائع سے ثابت ہے ۔وہ بھی ضعیف و مردود ہیں۔ جیسا کہ ہم نے اس کی تفصیل اپنی کتاب واقعہ احراق کا پوسٹ مارٹم میں نقل کر دی ہے۔

علاوہ ازیں اس کتاب کے غیر معتبر ہونے پر خود شیعہ عالم مصنف شیخ حسین علی المصطفی نے بھی کتاب بنام "تاسیس فی نسبت کتاب سلیم بن قیس"
لکھ دی ہے۔ لہذا اس کتاب کی روایت سرے سے شیعہ علماء تحقیقی جواب کے تحت بھی پیش نہیں کر سکتے۔

**جواب الجواب دوم:**

دوسرا جواب یہ ہے کہ اس روایت سے تو شیخ نافع رحمہ اللہ کا موقف ثابت ہوتا ہے کہ اگر اس حدیث ثقلین میں اہل بیت و عترت سے بارہ آئمہ مراد لئے جائیں تو جناب فاطمہ سلام اللہ علیہا اس سے خارج ہو جاتی ہیں ۔ الحمد اللہ اس کو مصنف تحقیقات الفریقین نے دبے لفظوں میں تسلیم بھی کر لیا ہے جو شیعہ مذہب کو سخت مضر ہے کیونکہ پھر جناب فاطمہ سلام اللہ علیہا کو حدیث ثقلین میں ثقل دوم میں شامل نہیں کیا جاسکتا۔ ڈھکو صاحب اپنے ہی مذہب کا رد کرتے ہوئے شیخ نافع رحمہ اللہ کی تائید کرتے ہوئے رقم طراز ہیں کہ

"اور چونکہ یہ حدیث آئمہ اہل بیت کی نص امامت و خلافت ہے اور کوئی عورت ( خواہ وہ جس قدر مرتبہ کی مالک ہو ) جس طرح نبی نہیں ہو سکتی ۔ اسی طرح خلافت و امامت پر بھی فائز نہیں ہو سکتی ۔ اس لیے لا محالہ اس سے صرف دوازدہ آئمہ اہلبیت ہی مراد لینا پڑے گا"

{ تحقیقات الفریقین صفحہ نمبر354 }

پھر اسی کا رد کرتے ہوئے خود ہی حدیث ثقلین میں اصحاب کساء کی تخصیص کر ڈالی جو صرف آئمہ کی مراد ہونے کی تکذیب ہے ۔ چنانچہ ڈھکو میاں رقم طراز ہیں کہ

" معلوم کرنا چاہیئے کہ اہل بیت رسول سے کون حضرات مراد ہیں پس اہل بیت رسول ہوں گے وہی عترت رسول ہوں گے ۔ واضح ہو کہ آیت مبارکہ تطہیر (انما یرید اللہ الخ) سے نزول کے وقت سرکار رسالت نے اپنے اہل بیت کی تشخیص و تعین پر نص مقرر کر دی تھی تمام امامیہ اور اکثر عامہ نے بالتصریح لکھا ہے کہ اہل بیت سے مراد حضرت علی و فاطمہ اور حضرت حسن اور حسین "

{ تحقیقات الفریقین صفحہ نمبر178 }

یہ دعویٰ 9 آئمہ کرام کا حدیث ثقلین میں شامل ہونے کی نفی کر رہا ہے ۔ اگر عترتی رسول سے مراد اہل بیت رسول ہیں اور اہل بیت رسول سے مراد ڈھکو میاں کے نزدیک اصحاب کساء ہیں تو پھر کسی صورت میں بھی 9 آئمہ کو مزید اس میں دخل نہیں کیا جاسکتا ۔ اگر اس طرح ان کو داخل کیا جاسکتا ہے تو پھر ازواج کی علیہم السلام اولین اہل بیت میں ہونے کی

وجہ اولین حدیث ثقلین میں ثقل ثانی میں شامل ہیں۔

**حدیث ثقلین میں 12 آئمہ کی تخصیص کا بطلان**

ویسے تو ڈھکو صاحب کے جواب میں ہم نے جو کچھ پیش کیا ہے وہ ڈھکو صاحب کے دعوے (کہ حدیث ثقلین میں ثقل ثانی سے صرف 12 امام مراد ہیں ) کے بطلان کے لیے کافی ہے۔ لیکن ہم قارئین کے لئے مزید حوالے بھی یہاں نقل کر دیتے ہیں جو مصنف تحقیقات کے جھوٹ کو مزید بے نقاب کریں گے۔ملاحظہ فرمائیں ۔۔

1 . حدیث ثقلین پر شیخ نافع رحمہ اللہ نے اہل سنت مصادر کی روایات کے حوالے سے لکھی تھی اور جو دھوکے مصنف عبقات الانوار نے دیئے تھے ان کا محاسبہ کیا گیا تھا۔ ڈھکو صاحب کو بھی چاہئے تھا کہ اہل سنت کتب سے عترت و اہل بیت میں بارہ آئمہ کی تخصیص ثابت کرتے ۔ لیکن یہ صبح قیامت تک بھی ممکن نہیں۔ اور جو کوشش کی گئی اس کا بھی جواب اوپر ہم نے نقل کر دیا ہے۔ اب ہم بتاتے ہیں کہ حدیث ثقلین کے بنیادی حدیث کا متن ہی آئمہ کی تخصیص کا رد کر رہا ہے۔

شرح اس کی یہ ہے کہ حدیث ثقلین کے راوی صحابی رسول جناب زید بن ارقم علیہ السلام سے اہل بیت کے بارے میں پوچھا گیا کہ اس میں کون کون ہیں تو انہوں نے ان ازواج مطہرات کے بعد ان حضرات کا نام بھی لیا جو بالاتفاق شیعہ سنی نہ خلافت و امامت کے منصب پر نہیں ہیں چنانچہ زید بن ارقم علیہ السلام ازواج مطہرات کو اہل بیت میں شامل کرتے ہوئے فرماتے ھیں کہ

قَالَ: نِسَاؤُهُ مِنْ أَهْلِ بَيْتِهِ، وَلَكِنْ أَهْلُ بَيْتِهِ مَنْ حُرِمَ الصَّدَقَةَ بَعْدَهُ قَالَ: وَمَنْ هُمْ؟ قَالَ: هُمْ آلُ عَلِيٍّ وَآلُ عَقِيلٍ، وَآلُ جَعْفَرٍ، وَآلُ عَبَّاسٍ قَالَ: كُلُّ هَؤُلَاءِ حُرِمَ الصَّدَقَةَ؟ قَالَ: نَعَمْ

"آپ کی ازواج بھی آپ کے اہل بیت میں سے ہیں لیکن آپ کے اہل بیت میں ہر وہ شخص بھی شامل ہے جس پر آپ کے بعد صدقہ حرام ہے۔سائل نے کہا: وہ کون ہیں ؟

(حضرت زید رضی اللہ عنہ نے) فرمایا: وہ آل علی، آل عقیل، آل جعفر اور آل عباس ہیں۔
اس نے پوچھا: یہ سب صدقے سے محروم رکھے گئے ہیں؟ کہا: ہاں۔
{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر 6225 }
جس حدیث کی وجہ سے ڈھکو صاحب اپنے جاہل مریدوں کو مغالطے دے رہے ہیں اسی سے تخصیصِ آئمہ کا رد ہو گیا
1 . آل عباس علیہ السلام بھی حدیث ثقلین کے مصداق دوم میں شامل ہیں جبکہ ان کو ڈھکو اینڈ کمپنی امامیہ نہیں مانتے۔
2 . آل جعفر علیہ السلام: جناب جعفر بن ابی طالب کی اولاد میں سے بھی کسی کو امامیہ امام نہیں مانتے۔
3 . آل عقیل بن ابی طالب: جناب عقیل ابن ابی طالب کی اولاد میں سے بھی امامیہ کسی کو امامت کے منصب پر فائز نہیں مانتے۔ ثابت ہوا حدیث ثقلین میں نہ تو صرف آئمہ ہی مراد ہیں، اور نہ صرف اصحاب کساء مراد ہیں۔اور یہ دلائل سے ثابت مدعا حدیث ثقلین سے مستدل مذہب امامیہ کے موقف کو جھوٹا ثابت کر رہا ہے۔
شیخ صدوق نے اپنی سند سے جناب عبداللہ بن عباس علیہ السلام سے ایک روایت نقل کی ہے کہ جناب علی (ع) نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا، اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم آپ عقیل سے بہت محبت کرتے ہیں، اللہ کے نبی السلام نے فرمایا: ہاں، میں عقیل سے دوگنی محبت کرتا ہوں، ایک تو میری محبت ہے، اور ابو طالب بھی اس سے محبت کیا کرتے تھے اس وجہ سے میں اس سے دوگنی محبت کرتا ہوں۔ بے شک اس کا بیٹا تمہارے بیٹے کی محبت میں شہید ہو گا، اور اس پر مومنوں کی آنکھیں اشکبار ہوں گی، مقرب فرشتے اس پر رحمت کی دعا کریں گے، پھر اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم رونے لگے۔
یہاں تک کہ آپ کا سینہ مبارک تر ہو گیا۔ پھر آپ نے فرمایا:

إلى الله أشكو ما تلقى عترتي من بعدي.
(میرے بعد میرے اہل کو جو پریشانیاں لاحق ہوں گی اس کی پروردگار میں تجھ ہی سے شکایت کرتا)
{ امالی صدوق روایت نمبر 200 صفحہ نمبر 91، بحار الانوار جلد 22 صفحہ نمبر 288، جلد 4 صفحہ 4 نمبر 287 }
اس روایت سے بھی یہ ثابت ہوا کہ جناب عقیل ع ابن ابی طالب اور آپ علیہ السلام کی اولاد بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عترت میں داخل ہیں۔
3 . بحار الانوار میں مجلسی نے نقل کیا ہے کہ جناب حسین علیہ السلام نے اپنی اولاد اور اپنے بھائیوں اور اپنے گھر والوں (اہل بیت) کو جمع کیا ان کی جانب دیکھا اور کچھ دیر روتے رہے پھر فرمایا
اللهم ان عترة نبيك
"اے اللہ ہم تیرے نبی کی عترت ہیں"
{ بحار الانوار جلد 4 صفحہ 4 نمبر 383 }
یہاں پر بھی جناب حسین علیہ السلام نے عترت نبی میں صرف اپنی اور جناب زین العابدین رحمہ اللہ تک بند نہر کیا بلکہ اپنے تمام گھر والوں جس میں آپ کی بیویاں بھی شامل ہیں ان سب کو عترت رسول فرمایا۔ جو ڈھکو صاحب کے عترتی میں تخصیص آئمہ کے دعویٰ کا رد ہے۔
4 . اسی طرح جناب زید بن علی بن حسین رحمہ اللہ سے ایک شیعی نے خطاطی کیا تو آپ رحمتہ اللہ نے جواب میں فرمایا
"میں عترت رسول میں سے ہوں"
{ بحار الانوار جلد 46 صفحہ نمبر 202 }

**تیسرا مغالطہ:**

**حدیث رسول وصحابہ کرام سے مغالطوں کے جواب**

مصنف تحقیقات الفریقین نے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی کچھ روایات پیش کر کے غلط مفہوم بنا کر یہ ثابت کرنے کی ناکام کوشش کی ہے کہ اہل بیت رسول میں ازواج مطہرات شامل نہیں ہیں۔ آیئے جناب کے ان استدلال کے پیچ ڈھیلے کرتے ہیں۔

جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا السلام کے بارے میں مصنف لکھتے ہیں کہ

جناب ام سلمہ نے دامن عبا اٹھا کر داخل ہونا چاہا تو آنحضرت نے ذرا تند لہجہ میں فرمایا" تنحی عن اھل بیتی "اے ام سلمہ میرے اہل بیت سے دور ہو جاؤ "چنانچہ میں مکان کے گوشہ میں بیٹھ گئ ملاحظہ فرمائیں۔

{ مسند احمد بن حنبل ج 6 صفحہ 296

تحقیقات الفریقین صفحہ نمبر 180 }

" صحیح مسلم جلد 2 ص 285 میں زید بن ارقم سے منقول ہے کہ جب انہوں نے حدیث ثقلین روایت کی تو کسی نے پوچھ لیا کہ من اہل بیتہ نسائہ یعنی آنحضرت کے اہل بیت کون ہیں آیا آپ کی ازواج ہیں ؟

قال لا ایم اللہ ان المراءہ تکون مع الرجل لعصر من الدہر ثم یطلقها فترجع الی ابیها وقومها

" نہیں بخدا (یعنی آپ کی ازواج اہل بیت میں داخل نہیں کیونکہ ) عورت تو کچھ عرصہ مرد کے پاس رہتی ہے پھر وہ اسے طلاق دے دیتا ہے اور وہ اپنے میکے چلی جاتی ہے"

پھر جناب نے تفسیر ابن جریر وغیرہ سے جناب ابو سعید خدری ، جناب سعد بن ابی وقاص ، جناب علی اور جناب جعفر رحمہ اللہ سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ ان کے نزدیک بھی آیت تطہیر میں اہل بیت سے مصداق یہی اصحاب کساء ہیں"

{ تحقیقات الفریقین صفحہ نمبر 178، 179 }

**جواب الجواب اوّل**

جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کے بارے اصحاب کساء کے اہل بیت کی جتنی اسناد موجود ہیں ان سب سے یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کو بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اہل بیت میں فرمایا اور چادر میں بھی داخل فرمایا۔ جس کی تفصیل ہم نے اپنے مقام پر اسی باب میں بیان کر دی ہے ۔ زیر بحث روایت میں بھی ایسا کوئی جملہ نہیں جس سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا ہو کہ ازواج میری اہل بیت میں نہیں ہیں۔ یہاں جو اہل بیت کے الفاظ کو جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا السلام کی بجائے علحیدہ اصحاب کساء کے بارے میں کہا گیا ہے۔

اس کی مثال بلکل ایسی ہی ہے جیسا کہ جناب ابو بکر صدیق علیہ السلام اور جناب عمر فاروق اعظم کے آپس کے ایک اختلاف کے واقعہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو مخاطب کرتے ہوئے صحابیت کا لفظ صرف اور صرف جناب ابو بکر صدیق علیہ السلام کے بارے میں فرمایا

{ صحیح بخاری رقم حدیث3661 }

جب کے جناب عمر فاروق اعظم علیہ السلام ،جناب عثمان ذوالنورین علیہ السلام اور جناب مولا علی علیہ السلام سمیت بقیہ تمام حضرات بھی صحابہ کرام میں بالاتفاق فریقین شامل تھے ۔
جس طرح یہاں پر صرف جناب ابو بکر صدیق علیہ السلام کی صحابیت بیان کرنے کی وجہ بقیہ صحابہ کرام کی صحابیت کی نفی نہیں ہوتی اسی طرح جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا السلام کی بجائے صرف اصحاب کساء کو اہل بیت کہنے سے ازواج مطہرات کی اہل بیت رسول کی حیثیت کی نفی ثابت نہیں ہوتی ۔اس طرح کی اور بھی مثالیں دی جا سکتی ہیں۔ پھر روایت کے آخر میں ہی جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کا اہل بیت رسول ہونا اسی ڈھکو کی پیش کردہ روایت سے ثابت ہوتا ہے

چنانچہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دوسرے حضرات کے لئے چادر میں ڈال کر ان کو اہل بیت فرمارہے تھے اور یہ کہ رہے تھے۔

"اے اللہ میں اور میرے اہل بیت تیری طرف نہ کہ آگ کی طرف"
تو جناب ام سلمہ سلام اللہ علیہا کہتی ہیں کہ
"یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں بھی (اس دعا میں شامل ہوں؟)
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
"ہاں تم بھی
{مسند احمد رقم حدیث نمبر26540، صفحہ نمبر}
یہ جواب اس صورت میں ہے کہ یہ روایت اسنادی حیثیت سے درست ہو، لیکن یہ روایت اسنادی حیثیت سے درست نہیں اس کی تفصیل ملاحظہ فرمائیں
اس میں ایک راوی ابی معبذل عطیہ الطفاوی ہے جس کو علماء نے ضعیف قرار دیا امام ابن جوزی رحمہ اللہ نے ضعیف راویوں میں اسے نقل کیا ہے۔
{کتاب الضعفاء جلد دوم صفحہ نمبر179 }
اس روایت میں ایک اور راوی ابو معبذل کا والد ہے جو مجہول ہے اس سے سوائے عطیہ کے کسی نے روایت نہیں لی
ملاحظہ فرمائیں
{مسند احمد جلد 44 رقم26540 صفحہ نمبر 162 تحقیق علامہ شعیب ارناوط رحمہ اللہ }
اسی طرح تفسیر ابن کثیر کی تحقیق و تخریج میں بھی علامہ زبیر علی زئی رحمہ اللہ نے اس روایت پر ضعیف کا حکم لگایا ہے۔
{تفسیر ابن کثیر جلد چہارم صفحہ280 تخریج کامران طاہر تحقیق نظر ثانی علامہ شیخ زبیر علی زئی رحمہ اللہ }

**جواب الجواب دوم:**

1. جناب زید بن ارقم علیہ السلام کی روایات تو ڈھکو صاحب کے موقف کو مکمل طور پر رد کرتی ہے کیونکہ اس میں ایک تو بارہ آئمہ کی تخصیص کا بطلان ہے جس کے دعوے کا

ڈھکو میاں ادھار کھائے بیٹھے ہیں۔
دوسرا خود جناب زید بن ارقم نے ازواج مطہرات کو اہل بیت میں شامل فرمایا۔
چنانچہ زید بن ارقم علیہ السلام ازواج مطہرات کو اہل بیت میں شامل کرتے ہوئے فرماتے ھیں کہ
قَالَ: نِسَاؤُهُ مِنْ أَهْلِ بَيْتِهِ،
آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج بھی اہل بیت ہیں "
{ صحیح مسلم رقم حدیث نمبر 6225 }
چونکہ آپ نے اپنے حافظہ کی بڑھاپے کی وجہ سے شروع میں شکایت کر دی تھی اس وجہ سے یہ بھول گئے کہ ازواج مطہرات پر بھی تو صدقہ حرام ہے جیسا کہ ہم اپنے مقام پر سند صحیح سے بیان کریں گے۔ پھر آپ کے بڑھاپے کی وجہ سے ازواج مطہرات کو طلاق کے معاملے عام بیویوں کی طرح سمجھا جب کہ ان کے احکامات عام امت سے جدا ہیں وہ قیامت تک کے مردوں پر حرام ہیں اور دنیا و آخرت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج ہیں ان کو طلاق دی ہی نہیں جاسکتی۔ اور نہ وہ وفات تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر سے نکلیں۔
اس پر تفصیلی روشنی ہم صحیح مسلم کی اسی حدیث ثقلین کے بارے میں صحیح تشریح و موقف کو بیان کرنے کے تحت بیان کر دیا ہے۔
2 . جناب ابو سعید خدری علیہ السلام سے جو روایت پیش کی گئی ہے وہ بھی ضعیف ہے اس سے استدلال نہیں کیا جا سکتا اس میں ایک جناب اعمش راوی ہیں اور دوسرا عطیہ ہے
۔
{ تفسیر ابن جریر جلد 22 صفحہ نمبر 5
تفسیرِ ابن ابی حاتم جلد 13 صفحہ نمبر 76 }
ایک تو جناب اعمش رحمہ اللہ کی تدلیس کی وجہ سے یہ روایت ضعیف ہے اور دوسرا عطیہ عوفی

اس روایت میں موجود ہے ،جس کے بارے میں حدیث ثقلین کی اسناد پر بحث کے دوران کلام کیا جا چکا ہے۔ان دونوں کی وجہ سے یہ روایت حجت نہیں ۔
3 . جناب عبد اللہ بن عباس علیہ السلام کی روایت تفسیر ابن ابی حاتم میں نہیں ملی البتہ ڈھکو صاحب نے جو ان سے نقل کیا اس کے متضاد موجود ہے چنانچہ تفسیر میں ابن ابی حاتم میں موجود ہے کہ
جناب عبد اللہ بن عباس علیہ السلام آیت تطہیر کے شان نزول میں فرماتے ہیں کہ
نزلت فی ازواج النبی صلی اللہ علیہ وسلم خاصہ
"یہ آیت ازواج مطہرات کے بارے میں خاص طور پر نازل ہوئی ہے "
{ تفسیر ابن ابی حاتم جلد ،3رقم 1 ،3صفحہ 30 نمبر 74 }
اس حوالے سے ایک روایت مستدرک حاکم میں ملی ہے لیکن وہاں بھی نہ تو جناب عبداللہ بن عباس علیہ السلام نے شان نزول کے حوالے سے کچھ فرمایا نہ ازواج مطہرات کی نفی اس میں موجود ہے ملاحظہ فرمائیں
{ مستدرک حاکم جلد چہارم صفحہ نمبر 247 رقم روایت نمبر4652 }
4 . جناب جعفر طیار علیہ السلام کی روایت میں یہ کہیں نہیں کہ آیت تطہیر اصحاب کساء کے علاوہ ازواج مطہرات کو شامل نہیں۔
{ مستدرک حاکم جلد چہارم صفحہ نمبر 290 رقم4709 }
ازواج مطہرات کے حوالے ضرورت ہی نہیں تھی کہ ازواج مطہرات کو بھی چادر میں لانے کا اہتمام کیا جاتا کیوں کہ وہ ہستیاں تو پہلے سے ہی اہل بیت میں شامل ہیں چاہے ان کو آیت تطہیر کے شان نزول میں شامل کیا جائے یا نہیں ۔یہ جواب ہمارا اس صورت میں ہے کہ مستدرک کی یہ روایت صحیح ہو۔ جبکہ یہ تو درست نہیں اس روایت میں ایک راوی عبد الرحمن بن ابی بکر الملیکی ہے جس کے بارے میں امام بخاری رحمہ اللہ کہتے ہیں

ذاھب الحدیث
امام ابن معین رحمہ اللہ کہتے ہیں
ضعیف
"یہ راوی ضعیف ہے "
امام احمد رحمہ اللہ کہتے ہیں
منکر الحدیث
"یہ راوی منکر الحدیث ہے "
امام نسائی کہتے ہیں
متروک
" یہ راوی متروک ہے "
{ تہذیب الکمال جلد دوم صفحہ نمبر 777 ، تھذیب التھذیب جلد ششم صفحہ 146 ،
میزان الاعتدال جلد چہارم تحت حرف عین رقم4830 . صفحہ نمبر263 }

5 . جناب سعد بن ابی وقاص علیہ السلام کی روایت میں بھی یہ کہیں نہیں کہ آیۃ تطہیر صرف اور صرف اصحاب کساء کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔

بلکہ یہ آیت تو مخاطب ہی ازواج مطہرات کو ہے تو آیت کے نزول کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کسی اور کو شامل کرنے سے اصل مخاطب کی نفی نہیں ہوتی جو پہلے ہی سے مخاطب ہوں ۔ شان نزول کے حوالے سے امامیہ کے استدلال کے بطلان کے لیے علیحدہ سے مکمل تفصیلات کے مطابق جواب دیاجائے گا۔

علاوہ ازیں جناب علی علیہ السلام کے حوالے سے جو لکھا گیا وہ فردوس الاخبار کے حوالے سے ہمیں نہیں ملا۔

**چوتھامغالطہ:**

تابعین کے اقوال سے استدلال کے جوابات۔

ڈھکو صاحب نے تابعین کے حوالے سے لکھا ہے کہ

"تابعین کی ایک جماعت بھی اسی کی قائل ہے ۔ (کہ اہل بیت نبوی سے مراد یہی پانچ بزرگوار ہیں ) چنانچہ مجاہد و قتادہ سے یہی منقول ہے جیسا کہ امام بغوی اور ابن خازن نے نقل کیا ہے۔"

{ تحقیقات الفریقین صفحہ نمبر 179 }

**جواب الجواب اوّل:**

جن تابعین کا نام ڈھکو صاحب نے لیا ہے انہوں نے بھی یہ کہیں نہیں فرمایا کہ آیۃ تطہیر صرف ان ہی چار شخصیات کے بارے میں نازل کی گئی ہے جن کو چادر میں لیا گیا ہے۔ ضروری نہیں کہ ایک آیت کے بارے میں شان نزول ایک طبقے کے بارے میں نقل کیا گیا ہو اور دوسرے کو شامل نہ کیا جاسکے ایک آیت میں کئی طبقات بھی مراد ہو سکتے ہیں جیسا کہ علامہ ابن حجر مکی رحمہ نے اس آیت سے مراد کے تحت نقل کیا ہے جس کو خود ڈھکو نے بتایا اپنی جہالت کی وجہ سے اپنے حق میں سمجھ لیا۔ آپ رحمہ اللہ رقم طراز ہیں کہ

" حاصل کلام یہ ہے کہ سکونتی گھر میں رہنے والے افراد اس آیت کے عموم میں داخل ہیں کیونکہ انہیں یہاں مخاطب کیا گیا ہے اور جب میرے اہل سے مراد نسبی گھر والے ہوں وہ بھی اس سلوک میں مخفی طور پر مراد ہوں گے جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ساتھ کیا جن کا ذکر گزر چکا ہے ۔پس یہاں اہل بیت سے عمومی مفہوم مراد ہے جیسے آپ کی ازواج مطہرات اور نسبی گھر والے اور وہ تمام بنی ہاشم اور بنو عبدالمطلب ہیں"

{ صواعق محرقہ فصل اول باب اہل بیت کے متعلق قرآنی آیات صفحہ نمبر 352 }

ڈھکو صاحب نے علامہ ابن حجر مکی رحمہ اللہ کے لفظ عمومیت کو عام اُردو کے مفہوم والا عمومی سمجھ لیا جبکہ علامہ رحمہ اللہ نے آیت کے مفہوم کے لحاظ سے عمومی لفظ استعمال

